# سالانہ رپورٹ نظم و نسق

# سررشتہ زراعت سرکار عالی



بابتہ سال سنہ ۱۳۴۴ ف

(۶ - جون سنہ ۱۹۳۴ ع لغایتہ ۵ - جون سنہ ۱۹۳۵ ع)



معہ تنقید سرکار عالی



ٹائیٹل مطبوعۂ دار الطبع سرکار عالی

# سالانہ رپورٹ نظم و نسق

# سررشتہ زراعت سرکارعالی

# بابتہ سال ۱۳۴۴ف

(۶ جون ۱۹۳۴ء لغایتہ ۵ جون ۱۹۳۵ء)

معہ

## تنقید سرکارعالی

مطبوعہ مطبع جیکوٹی ویبرنا اینڈ سنس سکندرآباد

# فہرست مضامین

# تنقید بر سالانہ رپورٹ نظم و نسق سررشتہ زراعت
# بابتہ سال ۱۳۴۴ف

۱- نظم و نسق

سال زیر تنقید میں نظام الدین حیدر صاحب بحیثیت ناظم زراعت کام انجام دیتے رہے۔ عہدہ داران اسامات و شعبہ جات حسب سال گذشتہ اپنے اسامات یا شعبہ جات کے انچارج رہے۔

۲- مزرعہ جات سرکاری

صدر مزرعہ جات حمایت ساگر پربھنی و مزرعہ جات محبوب نگر رودرور۔ افزائش نسل مویشیان و مزرعہ مرغبانی پر اطمینان بخش طور پر کام انجام پاتا رہا۔ صدر مزرعہ جات رائچور و ورنگل کے اراضیات کو مسطح نیز انکی آرائش کا کام تقریباً ختم ہوچکا ہے اور باضابطہ تجربات کا آغاز اس وقت کیا جائیگا جبکہ مٹی میں یکسانیت پیدا ہو جائے جس میں کہ مسطح کرتے وقت بے ترتیبی واقع ہوگئی تھی۔

۳- تحقیق و تجربہ

اکنامک باٹنسٹ نے چانول، ارنڈی، گیہوں اور جوار پر کام جاری رکھا۔ کاٹن ریسرچ باٹنسٹ جن کی نیز ان کے عملہ کی تنخواہ انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی سے ادا ہوتی ہے کپاس پر کام کر رہے ہیں۔ کیمیکل لیبوریٹری موقوعہ صدر مزرعہ حمایت ساگر مکمل ہوگئی اور وہاں سال زیر تنقید میں کام کیا گیا۔ زرعی کیمسٹ کا کام زیادہ تر زمینات کے نمونے کی د۔ پانی اور تخم نیشکر کے رس اور گڑ کے متعلق تجربات پر مشتمل رہا۔ شعبہ ہوام و حشرات نے چند زیادہ اہم کیڑوں کی نسبت عام طور پر جانچ تحقیقات سے متعلق لیبوریٹری کا کام جاری رکھا۔ کپاس کے بول ورم نامی

کیڑے کے تحقیقات کا کام جس کے اخراجات انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی ادا کرتی ہے زیر نگرانی کاٹن ریسرچ باٹنسٹ انجام پاتا رہا۔ افزائش نسل مویشی و مرغبانی کا کام مزرعہ افزائش نسل مویشیان حمایت ساگر و مزرعہ جات مرغبانی پربھنی و حمایت ساگر پر ہوتا رہا۔

سرکاری مزرعہ جات سمت تلنگانہ غربی پر مندرجہ ذیل تجربات کئے گئے۔ چاول و نیشکر پر کھاد کے تجربات۔ دھان پر قلبہ رانی کے آزمایشات۔ کاشت نیشکر کے مناسب موسم کے آزمایشات۔ چاول پر دوران فصول کے آزمایشات نیز چلکا زمین پر دوران فصول کے آزمایشات مونگ پھلی۔ باجرا۔ گیہوں۔ کپاس۔ جوار۔ ارہر اور چنے کے متعدد اقسام کا مقابلہ کیا گیا۔ نیز کپاس کی سیاہ زمین پر فصول تری کے تجربات کئے گئے۔ سمت گوداوری کے تجربات کا کام زیادہ تر کپاس پر دوران فصول کے آزمایشات گیہوں و کپاس پر کھاد کے آزمایشات کپاس کی سیاہ زمین پر دھان کی آزمایش چھوٹے و بڑے ریشہ کی کپاس ربیع و خریف جوار مونگ پھلی و نیشکر کے متعدد اقسام کا مقابلہ۔ نیز گیہوں، السی اور چنے کے اقسام کی نسبت ابتدائی آزمایشات پر مشتمل رہا۔ افسر فواکہات کے زیر نگرانی سرکاری مزرعہ جات اور باغات میں فواکہات کا کام انجام پاتا رہا۔ ڈرائی فارمنگ ریسرچ و کسٹر بریڈنگ اسکیمات کا کام جس کے اخراجات کا بڑا حصہ امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ برداشت کرتی ہے علی الترتیب صدر مزرعہ جات رائچور اور حمایت ساگر پر جاری رہا۔

۴۔ تبلیغ

منجملہ (۱۶) اضلاع کے (۱۲) اضلاع میں تبلیغ اور مظاہرات عمل میں لائے گئے۔ اضلاع کے امدادی مزرعہ جات کی تعداد میں سال زیر تنقید میں اضافہ نہیں ہوا سرکار مسرت کے ساتھ اس امر کو نوٹ کرتی ہے کہ مظاہراتی قطعات کی تعداد میں بمقابلہ سال گذشتہ کے (۱۲۸۸) سے (۱۹۱۱) تک کا اضافہ ہوا۔ اصلاح یافتہ اقسام نیشکر کے تحت رقبہ (۱۴۳۵۹) ایکر رہا۔

جو سال گذشتہ (۷۵۹۶) ایکر تھا۔ اصلاح یافتہ اقسام مونگ پھلی باجرا۔ دھان اور کپاس کو رائج کیا جا رہا ہے۔ گوراڈی کپاس کا تخم (۴۲۹۵۳) ایکر کی کاشت کے لیے تقسیم کیا گیا۔ ارنڈی کی کھلی کو بطور کھاد استعمال کرنے کی سفارش کی جا رہی ہے اور اس کو کاشتکار پسند کر رہے ہیں۔ اضلاع نلگنڈہ اور محبوب نگر میں سرخ کملی کیڑے ( ) اور ارنڈی کے تیم حلقہ نما کیڑے ( ) کے انسداد کے متعلق جو کام کیا گیا وہ کامیاب رہا۔

۵۔ متفرق کام — حسب عمل درآمد خریدی زرعی آلات کے لئے قرضہ جات تقاوی متعدد کاشتکاروں کو عطا کئے گئے۔ مشیر بارکھ ساکن سیلو کے توسط سے قلبہ رانی کا کام انجام پاتا رہا اور سال زیر تنقید میں (۱۳۱۵) ایکر اراضی کی قلبہ رانی کی گئی۔ مرکز ترقیات دیہی موقوعہ پنچپوڑ کا کام جس کے اخراجات انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ سے ادا ہوتے ہیں اطمینان بخش رہا۔ سربراہی کے لئے کنویں کی بازیافت کے کام میں عوام کو امداد دی گئی۔ یہ امر باعث مسرت ہے کہ کوچنیل کیڑے ( ) کے ذریعہ ناگ پھنی کے استیصال کا جو کام کیا جا رہا ہے اس کا یہ نتیجہ ہوا ہے کہ تمام ریاست میں ناگ پھنی تقریباً کامل طور پر نیست و نابود ہو گئی ہے۔

۶۔ پیمائشات — فصل کپاس کی پیمائش کا کام جس کے اخراجات انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی برداشت کرتی ہے سال تمام میں انجام پاتا رہا۔

۷۔ انجمنیں — حیدرآباد فارمنگ اسوسیئشن اپنا کام تشفی بخش طور پر انجام دیتی رہی۔ حیدرآباد پولٹری اسوسی ایشن کے تنظیم جدید کا مسئلہ ہنوز خود اس اسوسی ایشن کے زیر غور ہے۔ انجمنہائے امداد باہمی فروخت کپاس و آلات کی تعداد میں (۴) سے (۶) تک کا اضافہ ہوا۔

# رپورٹ نظم ونسق سررشتہ زراعت ممالک محروسہ سرکار عالی

## بابتہ سال سنہ ۱۳۴۴ف

## (۱) تمہید

اس رپورٹ میں سررشتہ کی عام کارگذاری سے بحث کی گئی ہے اور یہ ۳۱ ر تیر سنہ ۱۳۴۴ف (۶ ر جون سنہ ۱۹۳۵ء) پر ختم ہونیوالے سال کی بابتہ ہے۔ کار ہائے تحقیقاتی و آزمائشی کے تفصیلات کیلئے ملاحظہ فرمائی جائے رپورٹ کار ہائے تحقیقاتی و آزمائشی جو علحدہ طبع ہوئی ہے

## (۲) نظم ونسق

سال زیر رپورٹ میں میں نے بحیثیت منصرم ناظم سررشتہ زراعت کام انجام دیا اور کسی نوع کی رخصت سے استفادہ نہیں کیا۔ میرے ایام دورہ کی مجموعی تعداد دوران سال میں (۱۴۵) رہی میں نے انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی کے دو جلسوں منعقدہ بمبئی امپیریل کونسل آف

ایگریکلچرل ریسرچ کی مجلس شوریٰ کے دو جلسوں منعقدہ شملہ و دہلی۔ بورڈ آف ایگریکلچر کے شعبہ فصول و اراضی کے ایک جلسہ منعقدہ دہلی مجلس لنلاء بمبئی پاکینر لمیٹیڈ کے ایک اجلاس منعقدہ بمبئی میں شرکت کی۔

مسٹر لیس۔ ین۔ ہنجند یا مددگار نباتی کو یکم امرداد ۱۳۴۳ف سے ذیلی زرعی سروس کے اپر گریڈ سے درجہ دوم کی جائداد گزیٹیڈ پر ترقی دیکر بحیثیت مددگار اکنامک باٹنسٹ مامور فرمایا گیا۔ مختلف اسامات اور شعبہ جات کے انچارج عہدہ داروں کی فہرست ضمیمہ (۱) میں درج ہے۔

## (۳) موسم

تلنگانہ کے اضلاع غربی و شرقی میں بارش معمول سے زیادہ ہوئی لیکن تقسیم نہایت غیر مساوی رہی۔ طویل وقفوں کے بعد شدید بارش ہوتی رہی جس کی وجہ سے بعض حصوں میں فصل کو پانی زیادہ جمع ہو جانے کی وجہ سے نقصان پہنچا۔ سمت کے وسطی حصہ میں بارش معمول سے قدرے کم ہوئی گو تقسیم زیادہ مفید رہی چنانچہ فصول خریف کی پیداوار اوسط سے کم رہی۔ فصل ربیع میں بارش کم ہوئی لیکن آبپاشی کئے ہوئے فصول سے پیداوار اچھی حاصل ہوئی۔

مرہٹواڑہ میں بارش بحیثیت مجموعی معمول سے زائد ہوئی لیکن اسکی ابتدا دیر میں اور تقسیم غیر مفید ہوئی اس لئے فصول خریف سے پیداوار کم حاصل ہوئی۔ موسمی ہواؤں کے ختم کے قریب اور آغاز موسم سرما میں بارش

فصول ربیع کے لئے مفید ثابت ہوئی اور پیداوار اچھی حاصل ہوئی۔ ماہ جنوری میں ضلع اورنگ آباد کے شمال مغربی حصہ میں پالا پڑ جانیکی وجہہ سے فصول خصوصاً فصول باغات کو بہت نقصان پہنچا۔

کرناٹک میں ضلع رائچور اس بارہ میں سالحال بہت بدقسمت رہا۔ بارش معمول سے بہت کم اور اسکی تقسیم بہت خراب رہی۔ فصول خریف و ربیع دونوں کو بہت نقصان پہنچا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اناج اور چارہ کی قلت ہوئی۔ سمت مذکور کے دیگر حصص میں بارش حسب معمول ہوئی اور حالات بحیثیت مجموعی مساعد رہے اور خاصی پیداوار حاصل ہوئی۔

## (۴) کارگزاری

سررشتہ ہذا کا اصل کام بلحاظ نوعیت حسب ذیل طریقہ پر منقسم کیا جا سکتا ہے۔

(الف) تحقیقاتی ہر سررشتہ زراعت کے اکثر و بیشتر کام کی ابتدا یہیں سے ہوتی ہے۔ اس میں خالص فنی نوعیت کی تحقیق شامل ہے جہاں کوشش یہ کی جاتی ہے کہ سائنس کے نظریوں کو اغراض زراعت کے لئے عملی جامہ پہنایا جائے۔ مثلاً سائنٹفک اصولوں پر افزائش نسل نباتات۔ جس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ ایسے جدید اقسام فصول نکالے جائیں جن سے کاشتکار کو زیادہ یا عمدہ پیداوار حاصل ہو۔ سررشتہ ہذا کا یہ حصہ فی الحال شعبہ جات نباتات۔ کیمیا۔ ہوام و حشرات اور افزائش نسل حیوانات پر مشتمل ہے

(ب) آزمائشی تحقیقات سے جو امید افزا نتائج حاصل ہوتے

ہیں ان کی آزمایش سرکاری مزرعہ جات یا باغات میں کی جاتی ہے تاکہ کاشت میں ان کے کم خرچ اور قابل عمل ہونے کا اندازہ کیا جاسکے۔ ترقی یافتہ اقسام فصول اور ترقی یافتہ طرق کاشت۔ دوران فصول و کھاد وغیرہ جو دوسرے مقامات پر مفید ثابت ہوئے ہیں ان کی بھی یہاں آزمایش کی جاتی ہے تاکہ مقامی حالات سے انکی موزونیت کا اندازہ لگایا جاسکے۔

**(ج) مظاہرہ و تبلیغ** تحقیقات و آزمائشات سے حاصل شدہ منفعت بخش نتائج کی رعایا سے سفارش اور ان کا عملی مظاہرہ اس میں داخل ہے۔ نیز رعایا کو عام زرعی معاملات میں مشورے دینا اور جن مفید چیزوں کی سفارش کی جاتی ہے ان کے حصول و استعمال میں مدد بہم پہنچانا۔

ہر سررشتہ زراعت کا مطمح نظر ملک کی زراعت کی بہتری ہوتا ہے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے جو طریقے اختیار کئے جاتے ہیں ان کا ذکر اوپر کیا جاچکا ہے۔ تحقیق و آزمایش سے کوئی مادی فائدہ نہیں ہوتا تاوقتیکہ اس کے نتائج ملک کے لئے صریحاً مفید ثابت نہ ہوں۔ ہر سررشتہ زراعت کی کارگزاری کو اسی کسوٹی پر کسا جاتا ہے۔ گو حیدرآباد کے سررشتہ زراعت کو کام شروع کئے ابھی کافی عرصہ نہیں ہوا ہے تاہم اسکے حصہ میں چند کامیابیاں آچکی ہیں۔ ترقی یافتہ اقسام فصول کی ترویج۔ بہتر اقسام کھاد اور دور حاضرہ کے آلات کے استعمال اور امراض وبائی کے انسداد میں سررشتہ ہذا اس قلیل مدت میں جو کچھ کرسکا ہے ان سب سے ریاست ہذا کی

زرعی دولت میں اضافہ ہوا ہے۔ دوران سال زیر رپورٹ میں صرف اقسام ترقی یافتہ کے تحت (۷۹۴۷۰) ایکر کا رقبہ رہا ہے (ملاحظہ ہو ضمیمہ ۲)۔

اگر مثالاً صرف ایک فصل کو لیلیا جائے تو نیشکر کے ترقی یافتہ اقسام کے تحت والا رقبہ (۱۴۳۵۹) ایکر تھا جو زیادہ تر نہر نظام ساگر۔ محبوب نہر اور فتح نہر کے تحت واقع تھا۔ ان رقبہ جات میں اندازہ کیا گیا ہے کہ ترقی یافتہ اقسام کی کاشت کی وجہ سے کاشتکاروں کو فی ایکر (۱۰۰ تا ۲۰۰) روپیہ اس نفع سے زیادہ مل رہے ہیں جو مقامی قسم کی کاشت کی صورت میں ملتا۔ اگر کم سے کم رقم (۱۰۰) روپیہ ہی کو لیلیا جائے اور ان اقسام نیشکر کے تحت والے بالحال کے رقبہ پر حساب لگایا جائے تو کاشتکاروں کے منافع کی مجموعی رقم بقدر چودہ لاکھ ۳۵ ہزار ۹ سو روپیہ ہوتی ہے۔ کل سررشتہ کے لئے منظورہ رقم موازنہ سالحال بقدر نو لاکھ ۱۸ ہزار رہی تھی۔ اس ترقی یافتہ صرف ایک چیز نے ملک کو اس قدر رقم ادا کرنے کے بعد جتنی کہ اس نے پورے سررشتہ زراعت پر صرف کی تھی اس رقم کے نصف سے زیادہ حصہ کا بوقت واپسی اضافہ کیا ہے اس سے ظاہر ہے کہ کسی ملک کے لئے سررشتہ زراعت کے خدمات کسقدر گرانقدر ہو سکتے ہیں نیز یہ کہ حیدرآباد کے سررشتہ زراعت نے نہ صرف اپنے وجود کی اہمیت کو ثابت کر دکھایا ہے بلکہ ریاست ہذا کے مفاد کے مدنظر اپنے کو مزید استحکامات کا مستحق ظاہر کر دیا ہے۔

سررشتہ ہذا کے مختلف شعبہ جات کے تحت جو تحقیقاتی اور

آزمائشی کام انجام پایا ہے اس کا تفصیلی ذکر عہدہ داران شعبہ جات واہمات کی رپورٹوں میں ملے گا جو سررشتہ کی رپورٹ کارہائے تحقیقاتی وآزمائشی میں طبع ہوئی ہیں بسطور ذیل میں تحقیقاتی اور آزمائشی کام کا بالاختصار ذکر کیا جاتا ہے۔ نیز دیہات میں ترقیات کی ترویج کے ضمن میں جو کام انجام دیا گیا ہے اس کا بیان درج کیا جاتا ہے۔

## (الف) تحقیقات

### (۱) کارہائے نباتی

اس کام کا مقصد یہ ہے کہ پودوں کے ایسے اقسام نکالے جائیں جن سے کاشتکار کو بہتر قسم کی پیداوار زیادہ مقدار میں حاصل ہو۔ سررشتہ کے اہم ترین کاموں میں سے یہ ایک ہے کیسی ترقی یافتہ قسم کا تخم بونے میں کاشتکار کو اپنے معمولی ادنی تخم کے مقابلہ میں زیادہ صرف کرنا نہیں پڑتا۔ اس لیے اگر ایک مرتبہ کسی نئی قسم کے تفوق کا اسکو یقین آجائے تو وہ اسے فوراً استعمال کرنے لگتا ہے۔ مثلاً چاول کے ترقی یافتہ اقسام حمایت ساگر (۲۶۳) و (۵۰۴) جن کو شعبہ نباتی نے پیدا کیا ہے اکے ساتھ یہی صورت درپیش ہے یہ اقسام بہت مقبول ہو چکے ہیں اور ان کے تخم کی بڑی مانگ ہے۔ ریاست ہذا کے پانچ اہم ترین فصول کی افزائش نسل کا کام جاری ہے۔ اکنامک باٹنسٹ صاحب مزرعہ حمایت ساگر پر چاول اور ارنڈی اور مزرعہ پربھنی پر گیہوں اور جوار کا کام انجام دے رہے ہیں۔

کاٹن ریسرچ باٹنسٹ صاحب جن کو تنخواہ انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی سے ملتی ہے کپاس کا کام کر رہے ہیں۔ ان پانچوں فصول کے متعلق دونوں باٹنسٹ صاحبان نے جو کام سال زیر رپورٹ میں کیا ہے ذیل میں اسکا

مختصر ذکر کیا جاتا ہے۔

**(۱) چاول** اس کام کا مقصد یہ ہے کہ ایسے اقسام چاول نکالے جائیں جن سے کاشتکار کو زیادہ مقدار میں اناج حاصل ہو۔ منفرد پودے کا انتخاب جاری رکھا گیا ہے اور مختلف منتخبہ اقسام کی آزمائش بہ لحاظ پیداوار اور دیگر خصوصیات کی جاتی ہے۔ اکنامک بائنسٹ صاحب کے منتخبہ اقسام کے اب تین سلسلہ ہیں یعنی ایک وہ جن کی فصل جلد تیار ہو جاتی دوسرے وہ جن کی دیر میں تیار ہوتی ہے اور تیسرے وہ جو متذکرہ صدر دونوں کے بین بین ہیں۔ جلد تیار ہو جانیوالے اقسام کے منجملہ حمایت ساگر نمبر (۲۶۳) موٹے چاول کی کاشت کرنے والوں میں مقبول ہو چکی ہے۔ جلد تیار ہونیوالی باریک چاول کی قسم نمبر (۵۰۴) بھی ان کاشتکاروں میں مقبول ہو چکی ہے جو عمدہ قسم کے چاولوں کی کاشت کو ترجیح دیتے ہیں۔ مزید چار اقسام ایسے معلوم کئے گئے ہیں جو نہایت امید افزا ہیں اور جو زیر مطالعہ ہیں۔ درمیانی اور دیر میں تیار ہونیوالے اقسام کا جہاں تک تعلق ہے شعبہ مذکور میں متعدد امید افزا اقسام موجود ہیں۔ جن کا تفصیلی مطالعہ کیا جا رہا ہے۔ جلد تیار ہونیوالے اقسام کے کام کی رفتار قدرتاً تیز ہے کیونکہ سال میں اس کی دو فصلیں تیار ہوتی ہیں۔

**(۲) ارنڈی** ارنڈی کی ایسی فصل کی دریافت کے ضمن میں جس سے ایسا تخم زیادہ حاصل کیا جا سکے جس میں تیل کی مقدار زیادہ ہو اس فصل کا انتخاب جاری رکھا گیا۔ ریاست ہذا کی اس فصل کی بہتری کیلئے سررشتہ ہذا کا شعبہ نباتی جو کچھ کام انجام دے رہا تھا

اس کے علاوہ سال زیر رپورٹ میں سارے ہندوستان کی فصل ارنڈی کو ترقی دینے کا کام امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کی اسکیم کی منظوری کے وقت سے آغاز کر دیا گیا۔ اس ضمن میں جو کام کئی سال سے انجام پا رہا تھا اس سے دو قسمیں ایسی معلوم ہو چکی ہیں جن سے یقینی طور پر پیداوار زیادہ حاصل ہوتی ہے اب ان کا تجربہ قطعات پر کیا جائے گا۔ ایک خوشہ والے پودے کا انتخاب بھی شروع کر دیا گیا ہے اس خیال سے کہ اس خصوصیت کی رکھنے والی قسم بوقت درد کاشتکار کے لئے کم خرچ ثابت ہوگی۔ مجموعہ منتخبہ تخم کی کاشت جو مزرعہ جات سررشتہ پر کی گئی تھی اسکے نتائج نہایت اطمینان بخش رہے امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کی اسکیم کے ضمن میں ارنڈی کے تخم کے ایک سو ایک نمونے ہندوستان کے تقریباً تمام حصوں سے جمع کئے گئے تھے مزرعہ پر ان کی کاشت کی گئی اور ہر پودے کا تفصیلی مطالعہ کیا گیا۔ مزید مطالعہ کے لئے متعدد اقسام منتخب کر لئے گئے۔

(۳) گیہوں | گیہوں پر جو کام ہو رہا ہے اس کا مقصد یہ ہے کہ ایسے اقسام معلوم کئے جائیں جن سے بمقابلہ مقامی قسم کے زیادہ پیداوار حاصل ہو متعدد اقسام کی کاشت قطعات پر کی گئی اور ان کا مقامی قسم سے مقابلہ کیا گیا ان میں سے بعض قطعی طور پر بہتر ثابت ہوئے ان نتائج کی توثیق کے لئے مزید مطالعہ بھرحال ضروری ہے۔ مرض گروی کی مقاومت کرسکنے والے اقسام کا انتخاب جاری رکھا گیا لیکن نتائج قطعی حاصل نہ ہو سکے اسلئے کہ مرض مذکور کا حملہ سال حال شدت کے ساتھ نہ ہوا۔

(۴) جوار | جوار کا کام خریف اور ربیع دونوں جواروں کے ایسے اقسام کے انتخاب پر مشتمل ہے جن سے بمقابلہ مقامی قسم کے زیادہ پیداوار حاصل ہو جن جدید اقسام کا سال حال تجربہ کیا گیا ان میں سے بعض کے نتائج امید افزا ثابت ہوئے لیکن ان نتائج کی توثیق کے لئے مزید مطالعہ ضروری ہے۔

(۵) کپاس | کپاس کا تحقیقاتی کام کاٹن ریسرچ باٹنسٹ صاحب کر رہے ہیں اس شعبہ کے عملہ کی تنخواہ انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی دیتی ہے۔ اصل کام تو حیدرآباد کی گورانی کپاس کو ترقی دینا ہے لیکن بعض دیگر اقسام پر بھی توجہ صرف کی جارہی ہے۔ گورانی کی حد تک انتخاب اور تفصیلی مطالعات جاری رکھے گئے۔ چار جدید اقسام کا مقابلہ قطعات کاشت پر معمولی عمری گورانی سے کیا گیا۔ ان کے منجملہ دو اقسام گورانی نمبر (۴) و (۶) دوسروں سے بہتر ثابت ہوئے۔ ضلع میں کاشتکاروں کے کھیتوں پر بھی ان دونوں اقسام کا مقامی تخم کے مقابلہ میں تجربہ کیا گیا۔ وہاں بھی یہی بہتر ثابت ہوئے۔ ان دونوں اقسام میں سے ہر ایک کا اسقدر خالص تخم حاصل کیا گیا ہے جو دو ایکر کے لئے کفایت کرسکے پہلی نسل کا تخم گورانی نمبر (۴) کا تقریباً ایک ہزار ایکر کے لئے اور گورانی نمبر (۶) کا تقریباً چھ سو ایکر کے لئے کاشتکاروں میں تقسیم کرنے کی غرض سے مزرعہ سرکاری پر پیدا کیا گیا ہے۔ گورانی کے رقبہ محفوظ کے بیس مواضعات میں گورانی نمبر (۴) کے قطعات مطالعہ کی قطعہ بندی کی گئی تاکہ اس کا تفوق کاشتکاروں پر ظاہر کیا جاسکے اضلاع اورنگ آباد اور پربھنی میں اس وقت جس مخلوط فصل کی کاشت کی جارہی ہے اس کے بجائے کوئی موزوں قسم دریافت کرنے کی غرض سے اقسامی آزمائشات

میں چار اقسام کا مقابلہ مقامی تخم سے جاری رکھا گیا۔ نتائج قطعی نہیں رہے۔ نہر نظام ساگر کے تحت والی زمینات کے لئے کپاس کی اقسام کے آزمائشات جاری کیے گئے۔ معلوم ہوا کہ اکٹوبر میں جو فصل بوئی جاتی ہے اسکو امراض سے نقصان پہنچتا ہے اور پیداوار اطمینان بخش حاصل نہیں ہوتی۔ تجویز ہے کہ آیندہ سال تاریخ تخم ریزی کا تجربہ کیا جائے۔

## (۴) کارہائے کیمیاوی

صدر مزرعہ حمایت ساگر پر معمل کیمیاوی کی تعمیر مکمل ہوئی اور دوران سال زیر رپورٹ میں اسی میں کام انجام پایا۔ عملہ کا سارا وقت زمین کھاد۔ پانی۔ تخم نیشکر کے رس اور گڑ کے نمونہ جات کے تجزیہ میں صرف ہوا۔ جملہ (۴۸۸) نمونہ جات کا تجزیہ کیا گیا۔ نیشکر کے رس کا وقتاً فوقتاً تجزیہ جاری رکھا گیا تاکہ فصل کی زردی اور اس کے پکنے کا مناسب ترین وقت معلوم کیا جاسکے نیز مزرعہ جات حمایت ساگر و رودر پیٹ زیر تجربہ اقسام میں سے بہترین کا انتخاب کیا جاسکے۔ تازہ فصل اور موڑم دونوں سے تیار شدہ گڑ کا تجزیہ کیا گیا تاکہ معینہ نمکینیت کے اسباب کی تحقیق کی جاسکے۔ سالحال کے نتائج سال گذشتہ کی تائید میں ہیں کہ گڑ میں نمکینیت زمین کے کھار کی وجہ سے ہے نہ کہ نیشکر کے تازہ فصل سے۔ تیار شدہ گڑ کی بہ نسبت موڑم کے گڑ میں نمک کم پایا گیا۔

گذشتہ تین سال کے عرصہ میں یہ دیکھا گیا ہے کہ سال بہ سال گڑ کی نمکینیت میں کمی ہوتی جارہی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جب نیشکر کے اقسام کو بمقدار کسی جدید مقام پر بوئے جاتے ہیں تو نیشکر زمین سے نمک کو جذب

کرتا ہے اور جب اسی رقبہ میں نیشکر کی مسلسل کاشت کی جاتی رہے تو گڑ کی کمیت سال بہ سال کم ہوتی جاتی ہے۔ اس مسئلہ کا زیادہ تفصیلی مطالعہ آئندہ سال کیا جائے گا۔

## (۳) کارہائے ہوام و حشرات

اس شعبہ میں صرف دو مددگار ہیں جو اکنمک باٹنسٹ صاحب کی عام نگرانی میں کام انجام دیتے ہیں۔ سال کے اکثر و بیشتر حصہ میں جونیر مددگار صاحب کملی کیڑے اور ارنڈی کے نیم حلقہ نما کیڑے کے انسداد میں مصروف رہے اور اس کام میں سنیئر مددگار صاحب کو بھی بہت وقت صرف کرنا پڑا۔ اس کام کا ذکر باب "مظاہرہ و تبلیغ" میں ملیگا۔ زیادہ اہم کیڑوں اور ان سے پیدا ہونیوالی بیماریوں کا عام مطالعہ معمل میں جاری رکھا گیا۔ دوران سال میں کھیتوں اور باغوں میں جو کیڑے نمودار ہوئے ان پر قابو حاصل کرنیکے بارہ میں کاشتکاروں اور مالکان باغات کو مشورے دئے گئے۔ عملہ کی کمی کی وجہ سے انسدادی تدابیر کا عملی مظاہرہ بہت کم مقامات پر کیا جاسکا۔ آزمائشی بن ملہ بمقام جانکم پیٹہ قریب نظام آباد برقرار رکھا گیا۔ اس ملہ کو یہ پانچواں سال ہے اور اس جملہ عرصہ مدت میں یہ بان کے کیڑے کے حملہ سے محفوظ رہا ہے حالانکہ یہ کیڑے کاشتکاروں کے قرب و جوار کے کھیتوں میں موجود رہے ہیں۔ اب یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ گیا ہے کہ اگر سرشتہ کے طریقہ کے مطابق کاشت کی جائے تو اس فصل کو کیڑوں سے محفوظ رکھا جاسکتا ہے۔ کاشتکاروں نے اس طریقہ کو پسند کیا ہے اور بعض اسکو اختیار بھی کررہے ہیں۔ سال آئندہ بڑے پیمانہ پر مظاہرے

کرنے کے انتظامات عمل میں لائے جارہے ہیں۔
کپاس کے بولوارم نامی کیڑوں کے کارہائے تحقیقاتی (جن کے اخراجات انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی برداشت کرتی ہے) کاٹن باٹنسٹ صاحب کے زیر نگرانی جاری رکھے گئے۔ ریاست ہذا میں اس تحقیقات کو بہت بڑی اہمیت حاصل ہے۔ تحقیقی مطالعات سے ظاہر ہوچکا ہے کہ اس کیڑے کی وجہ سے کپاس کی پیداوار میں جو کمی واقع ہوجاتی ہے وہ جملہ فصل کے ۱۵ فیصدی سے کم نہیں ہوتی جس کو اگر رقمی اعداد میں مبدل کیا جائے تو نقصان کی مقدار پچاس لاکھ روپیہ سالانہ سے کم نہ ہوگی۔ حملہ کے مبادیات، حملہ کی وجہ سے عاید ہونیوالے نقصان۔ ایک موسم سے دوسرے موسم تک حملہ کے جاری رہنے کے طریقے۔ دوسرے پودے جن کو یہ کیڑے اپنی غذا بنالیتے ہیں۔ کیڑوں کے حالات زندگی اور موسم سرما میں ان کی محجوبیت وغیرہ کے متعلق سالحال تفصیلی مطالعہ کیا گیا۔ امور متذکرہ بالا کے متعلق بعض مزید ضروری معلومات کی فراہمی کے بعد انسدادی تدابیر کا تجربہ کیا جائے گا۔

## (۴) افزائش نسل حیوانات

### (۱) افزائش نسل مویشی

حمایت ساگر کے مزرعہ افزائش نسل مویشی کے قیام کا اصل مقصد یہ ہے کہ علاقہ تلنگانہ کے لیے ناگرکشی کی غرض سے اعلیٰ قسم کے مویشی پیدا کئے جائیں۔ مطمح نظر یہ بھی ہے کہ کھیتوں کی موزونیت کو قربان کئے بغیر جہاں تک ممکن ہو دودھ کی مقدار میں اضافہ کیا جائے۔ دور حاضرہ کے حالات کے مطابق ایک دودھ گھر کا بھی انتظام کیا گیا ہے

جہاں دودھ کو جراثیم سے پاک کرنیوالی مشین اس غرض سے رکھی گئی ہے کہ شیر خانہ کے فرائض جدید اصولوں پر انجام دینے کا مظاہرہ کیا جائے مویشیوں کے نسلاً بعد نسلٍ انتخاب کے ذریعہ ان کو بہتر بنانے کی کوشش کی جارہی ہے جب دلخواہ قسم کے مویشی حاصل ہو جانے پر دیہات میں سانڈ تقسیم کئے جائینگے تاکہ دیہی مویشی بہتر بنائے جاسکیں۔

مویشیوں کی دو نسلیں رکھی گئی ہیں یعنی مالوی نسل جو ریاست کے شمال مشرقی گوشہ کے لئے ہے اور کرشنا ویلی کی نسل جو جنوب مشرقی اضلاع کے لئے ہے ریاست کے بقیہ حصہ کے لئے جہاں کی زمین ریگڑی ہے دیونی نسل کی افزائش کا کام ہنگولی اسٹڈ فارم پر سررشتہ علاج حیوانات کے تحت جاری ہے۔

**مالوی نسل** - آغاز سال پر دو سانڈ (۳۰) گائیں اور (۵۹) بچھڑے اور ختم سال پر (۲) سانڈ (۳۳) گائیں اور (۵۷) بچھڑے تھے۔ دوران سال میں شرح پیدائش (۲۳) رہی۔ چار بچھڑے مر گئے اور تین افزائش نسل کے گلہ میں منتقل کردئے گئے۔

**کرشنا ویلی نسل** آغاز سال پر (۳) سانڈ (۵۲) گائیں اور (۴۷) بچھڑے اور ختم سال پر (۳) سانڈ (۵۱) گائیں اور (۹۶) بچھڑے تھے دوران سال میں شرح پیدائش (۳۰) رہی۔ ایک گائے مر گئی اور دو نسل کشی کے اغراض کے لئے ناموزوں ہونے کی وجہ سے فروخت کردی گئیں۔ بچھڑوں میں چھ اموات واقع ہوئیں اور دو بچھڑے افزائش نسل کے گلہ میں منتقل کردئے گئے۔

متذکرہ صدر کے علاوہ دودھ گھر کے دودھ کی سربراہی کے تکملہ کے لئے

"مرا" نسل کی بھینسوں کا ایک چھوٹا سا گلہ رکھا گیا ہے۔ آغاز سال پر ایک بھینسا (۱۲) بھینسیں اور (۱۵) بچھڑے اور ختم سال پر ایک بھینسا (۱۴) بھینسیں اور (۲۱) بچھڑے تھے۔ دوران سال میں شرح پیدائش (۱۳) رہی۔ پانچ بچھڑے مر گئے اور دو جوان مویشیوں میں منتقل کر دئے گئے۔

جوان مویشیوں کے منجملہ کرشنا ویلی نسل کی ایک گائے کو ہلاک کر دینا پڑا کیونکہ ایک حادثہ کی وجہ سے اس کی ہڈی بری طرح ٹوٹ گئی تھی۔ بچھڑوں میں شرح اموات (۱۵) رہی۔ یہ اموات زیادہ تر پیٹ اور آنتوں کے امراض سے واقع ہوئے کھر موہے کا مرض پیدا ہوا جسکی وجہ سے ایک موت واقع ہوئی اور دوسرا جانور مرض (Black Quarter) سے مرا۔ سررشتہ علاج حیوانات کے ہمدردانہ اتحاد عمل کی وجہ سے حفظ ماتقدم کے طور پر ٹیکہ اندازی کے ذریعہ مویشیوں کو اس مرض کے حملہ سے محفوظ رکھا گیا۔ دوران سال میں دودھ کی مجموعی مقدار (۴۲۶۸۰) پونڈ وصول ہوئی۔ جس میں گائے کا دودھ (۱۰۱۶۹۷) پونڈ تھا اور بھینس کا (۳۶۹۶۰) پونڈ تھا اور (۴۱۲۳) پونڈ اغراض مظاہرہ کے لئے باہر سے خریدا گیا۔ اس جملہ دودھ کے منجملہ (۵۰۱۲۷) پونڈ بچھڑوں کو پلانے میں صرف ہوا (۸۴۲۳۷) پونڈ دودھ فروخت کیا گیا اور (۱۶۸۳۲) پونڈ بالائی مسکہ وغیرہ بنانے میں صرف ہوا۔ ۰۰۷ فیصدی کی کمی واقع ہوئی۔ سربراہی سے قبل پورا دودھ جراثیم سے پاک کیا گیا اور حسب سابق سربمہر بوتلوں میں خریداروں کے گھروں پر پہنچایا گیا۔ دودھ کھرے

جملہ ملازمین کا معائنہ طبی سررشتہ طبابت کی جانب سے وقتاً فوقتاً کیا جاتا ہے اور کسی ایسے شخص کو دودھ گھر میں کام کرنے کی اجازت نہیں دی جاتی جسکو ڈاکٹر نے بعد معائنہ تندرستی قرار دیکر صداقتنامہ نہ دے دیا ہو۔ اس دودھ گھر نے ایک بہت مفید خدمت انجام دی ہے یعنی خالص اور صاف دودھ کی قدر و قیمت کو واضح کر دیا عوام نے اس کی اتنی قدر کی کہ جتنی مانگ ہے اس قدر دودھ کی سربراہی مزرعہ سے نہیں ہوسکتی۔

## (۲) افزائش نسل مرغاں

حمایت ساگر کا مرغی خانہ اس غرض سے قائم کیا گیا ہے کہ ممالک محروسہ کی آب وہوا کے لحاظ سے پرندوں کی موزوں نسلیں معلوم کی جائیں اور مرغبانی کے جدید اصولوں کا مظاہرہ کیا جائے۔ پرندوں کی حسب ذیل نسلیں مزرعہ پر رکھی گئی ہیں۔ وائٹ لگھارن۔ رہوڈ آئیلینڈ رڈ۔ اسٹرولارپ اور حیدرآباد اصیل کی نوری قسم۔

مرغبانی کے شوق میں اضافہ کے ساتھ خالص نسل کے پرندوں کی مانگ میں معتدبہ ترقی ہوگئی ہے۔ دوران سال میں خالص نسل کے (۶۶) جوان پرند فروخت کئے گئے۔ آغاز سال پر وائٹ لگھارن نسل کے پرندوں کی تعداد (۳۰) اور ختم سال پر (۲۰) تھی۔ رہوڈ آئیلنڈ رڈ پرندوں کی تعداد آغاز سال پر (۴۳) اور ختم سال پر (۲۱) تھی۔ اسٹرولارپ پرندوں کی تعداد آغاز سال پر (۲۵) اور ختم سال پر (۲۰) تھی۔ اصیل کی حالت حسب سابق

خراب ہی رہی۔ صرف ایک مرغ جو آغاز سال پہ تھا وہ بھی دوران سال زیر رپورٹ میں مر گیا۔ جوان پرندوں میں اموات زیادہ خون کی کمی۔ لو اور زکام اور پچھلے حصہ پہ ورم آجانے کی وجہ سے واقع ہوئے (۲۰۹) انڈے مشین میں رکھے گئے جن میں سے (۱۰۸) چوزے نکلے اور (۲۲) انڈے مرغیوں کے نیچے رکھے گئے تھے جن میں سے (۱۵) چوزے نکلے۔

آغاز سال پر چوزوں کی مجموعی تعداد (۱۴۵) تھی اور ختم سال پر (۲۹) چوزوں میں اموات کا سبب زیادہ تر سردی اور پچھلے حصہ کا ورم تھا۔

دیسی پرندوں کے انتخاب کی آزمائش جاری رکھی گئی۔ حاصل شدہ نسل میں سے ناپسندیدہ پرند خارج کر دینے کے بعد اس وقت مزرعہ پر (۱۱) پرندہیں۔ تدریجی ترقی ہو رہی ہے اور پرند ایک دوسرے سے مشابہ ہوتے جا رہے ہیں۔

سالگذشتہ مزرعہ پربھنی پر جس چھوٹے سے مرغی خانہ کی ابتدا کی گئی تھی اسکو برقرار رکھا گیا۔ چونکہ خیال تھا کہ دیہاتیوں کو ایسی نسل کی ضرورت ہے جس میں گوشت کافی ہو اور انڈے زیادہ دینے اور سینے کی صلاحیت ہو اس لئے طے کیا گیا کہ صرف رہوڈ آئیلنڈ ریڈ نسل پر توجہ صرف کی جائے جو مزرعہ حمایت ساگر پر بہ نسبت دوسری نسلوں کے بہتر ثابت ہوئی۔ سال حال مزید سات پرندے حاصل کئے گئے۔ دوران سال میں خالص نسل کے دس مرغ دیسی مرغوں کے معاوضہ میں دیہات میں دئے گئے تاکہ دیکھا جائے کہ دیسی مرغیوں سے اختلاط کے

بعد جو جوزے پیدا ہوتے ہیں ان پر کیا اثر مترتب ہوتا ہے۔ اموات زیادہ تر لو کے باعث واقع ہوئے۔

## (ب) کارہائے آزمائشی

### (۱) آزمائشات مزرعہ

سررشتہ کا آزمائشی کام سرکاری مزرعہ جات پر چار اسمات میں تحت نائب نظما، صاحبان زراعت انجام دیا جاتا ہے سمت تلنگانہ غربی کے تحت حسب ذیل سرکاری مزرعہ جات ہیں۔

(۱) صدر مزرعہ آزمائشی حمایت ساگر حیدرآباد
(۲) مزرعہ آزمائشی سنگاریڈی ضلع میدک
(۳) مزرعہ آزمائشی رودرور ضلع نظام آباد
(۴) مزرعہ برائے مظاہرہ محبوب نگر۔
(۵) مرغی خانہ حمایت ساگر حیدرآباد

مرغی خانہ کی کارگزاری سے باب ماسبق میں بحث کیجا چکی ہے دیگر مزرعہ جات پر جو آزمائشات کئے گئے ہیں ان کا خلاصہ درج ذیل ہے۔ تفصیلی مواد کے لئے نائب نظما، صاحبان زراعت کی رپورٹیں ملاحظہ فرمائی جائیں جو سررشتہ کی رپورٹ کارہائے تحقیقاتی و آزمائشی میں طبع ہوئی ہیں

#### (۱) چاول سے متعلق کھاد کی آزمائش

چاول کی اچھی فصلیں پیدا کرنے کے لئے ملک میں کھاد کی سخت قلت ہے۔ جدید خزانہ ہائے آب اور نہروں کی

تعمیر کی وجہ سے اس فصل کا زیر کاشت رقبہ تیزی سے بڑھ رہا ہے اس لئے کھاد کی سربراہی کے مسئلہ کو اور بھی زیادہ اہمیت حاصل ہوگئی ہے۔ آزمائشات کا مقصد یہ ہے کہ چاول کی فصل اور چاول کی زمین کے ضروریات معلوم کئے جائیں تاکہ کھاد کی دوسری ایسی اقسام کا پتہ لگایا جاسکے جو گوبری کھاد کے ساتھ یا اس کے بغیر استعمال کئے جاسکیں۔ مختلف مصنوعی کھادوں کے تجربات بھی کئے جا رہے ہیں تاکہ کوئی ایسی کھاد معلوم ہوسکے جسکو گوبری کھاد کی نصف مقدار کیساتھ استعمال کرنے پر پوری پیداوار حاصل ہوسکے اور گوبری کھاد کی بقیہ نصف مقدار دوسرے رقبہ کے لئے کام آسکے۔ سالحال کے نتائج سنین ماضیہ کے نتائج سے متفق ہیں کہ اصل ضرورت نائٹروجن کی ہے۔ امونیم سلفیٹ اور سوپر فاسفیٹ کے مرکب سے نسبتاً کم خرچ ثابت ہوا ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ گوبری کھاد کی نصف مقدار کے بجائے ایسے موزوں مصنوعی کھاد استعمال کئے جاسکتے ہیں جن میں نائٹروجن موجود ہو۔ ارنڈی کی کھلی کی کھاد سے بھی اچھے نتائج حاصل ہوتے رہے ہیں۔

**(۲) نائٹروجن اور فاسفورک ایسڈ کے تناسب کی آزمائش۔** چاول کے لئے کھاد کے سب سے زیادہ موزوں مرکب کے انتخاب کا بنیادی اصول معلوم کرنا اس آزمائش کا مقصد ہے نتائج قطعی نہیں ہیں تاہم آثار ۱: ۲ تناسب کی تائید میں ہیں۔

**(۳) نیشکر سے متعلق کھاد کی آزمائش۔** اس آزمائش کا مقصد یہ

معلوم کرنا ہے کہ نیشکر کے لئے کس قدر کھاد کی ضرورت ہے۔ سال حال ارنڈی کی کھلی کی کھاد (۲۰۰۰) پونڈ اور امونیم سلفٹ (۱۰۰) پونڈ کے مرکب کے استعمال سے سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی۔

(۴) چاول سے متعلق ناگرکشی کی آزمائش۔ فی الوقت چاول کے کاشتکاروں کا دستور یہ ہے کہ فصل کی درو کے بعد زمین پر ناگرکشی نہیں کرتے جب تک کہ دوسری فصل کی تخم ریزی کے ضمن میں اس کو تیار کرنے کی ضرورت نہ پڑ جائے۔ اس طریقہ کی وجہ سے زمین موسمی اثرات سے متمتع ہونے سے محروم رہ جاتی ہے اور گھانس اُگ آتی ہے جسکی وجہ سے کیڑوں کو بھی بلاخوف اندا اپنی تعداد بڑہانے کا موقع مل جاتا ہے۔ اس آزمائش کا مقصد یہ ہے کہ قبل از قبل ناگرکشی کے فوائد کے متعلق صحیح مواد حاصل کیا جائے۔ سال حال کے نتائج قابل اعتماد نہیں ہیں کیونکہ بارش میں سیلاب کی وجہ سے پانی مزرعہ پر آگیا تھا۔

(۵) نیشکر بونیکے وقت کی آزمائش۔ اس آزمائش کا مقصد یہ معلوم کرنا ہے کہ اخراجات میں کفایت کے مد نظر نیشکر کے بونے اور کاٹنے کے وقت میں کسقدر توسیع کی جاسکتی ہے۔ قسم نیشکر کوئمبتور نمبر (۲۱۳) نومبر سے اپریل تک ہر مہینہ میں بوئی گئی۔ نومبر کے مہینہ میں بوئی ہوئی فصل سے سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی اور اس کے بعد فبروری کی بوئی ہوئی فصل سے۔

(۶) چاول سے متعلق دوران فصول کی آزمائش۔ چاول کی کاشت کرنیوالے بالعموم

ایک ہی زمین پر سال میں دو مرتبہ چاول کی کاشت پے در پے کرتے ہیں۔ فصل پیدا کرنے کا یہ طریقہ غیر تشفی بخش ہے۔

چاول کی فصل کے لئے پانی کا انحصار زیادہ تر تالابوں پر ہوتا ہے۔ بسا اوقات یہ ہوتا ہے کہ تالابوں سے پانی ملتے رہنے کی توقع پر کاشتکار وسیع رقبہ جات پر اس فصل کی تخم ریزی کر دیتے ہیں لیکن بعد ازاں تالاب خشک ہو جاتے ہیں اور پانی کافی مقدار میں نہیں مل سکتا۔ فصل سوکھ جاتی ہے اور تمام تخم اور محنت ضایع جاتی ہے۔ اس آزمایش کا مقصد یہ ہے کہ کوئی ایک یا متعدد ایسے فصول ربیع معلوم کئے جائیں جو تابی کے دہان کی فصل کا منفعت بخش بدل ثابت ہو سکیں۔ فصل ربیع کے لئے دہان کی فصل کے بہ نسبت کم پانی کی ضرورت ہوگی اگر پانی زیادہ مل جائے تو زیادہ رقبہ کو سیراب کرنے کیلئے استعمال کیا جا سکے گا۔ اس آزمایش کے تحت آبی کے زمانہ میں جملہ قطعات پر چاول کی کاشت کی جاتی ہے لیکن زمانہ تابی ان میں سے بعض پر چاول کے بجائے مختلف فصول ربیع کی کاشت کی جاتی ہے۔ فصول ربیع کے منجملہ چنا سب سے زیادہ منفعت بخش ثابت ہوا ہے اور اس کے بعد پیاز۔

(۷) **چلکا زمین کیلئے دوران فصول کی آزمایش** تلنگانہ میں چلکا زمین پر کاشت کرنے والوں کا موجودہ طریقہ یہ ہے کہ جوار اور ارنڈی کی کاشت یکے بعد دیگرے کرتے ہیں چونکہ سرکاری مزرعہ جات پر تجربہ سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ اس قسم کی زمین پر مونگ پھلی اور تور کی کاشت کامیاب طریقہ پر کی جا سکتی ہے اسلئے خیال ہے کہ ان دونوں فصول کو دوران کے لئے رائج کر کے کاشتکاروں کیلئے

قابل کاشت فصول میں اضافہ کیا جائے۔ یہ دونوں پھلی دار قسم کے پودے ہیں اس لئے انسے یہ توقع وابستہ ہے کہ ساتھ ہی ساتھ زمین کی زرخیزی میں بھی اضافہ کرینگے۔ دو مختلف دوران فصول تجویز کئے گئے ہیں اور مزرعہ سنگاریڈی پہ زیر تجربہ ہیں (۱) سہ سالہ دوران فصول جو مونگ پھلی۔ جوار اور ارنڈی پر مشتمل ہے اور (۲) چہار سالہ دوران فصول جو مونگ پھلی۔ جوار۔ تور اور ارنڈی پر مشتمل ہے۔ اس آزمایش سے نتائج اخذ کرنے کے لئے چند سال کا عرصہ درکار ہوگا۔

**(۸) اقسام نیشکر کا مقابلہ** تلنگانہ میں نیشکر کی کاشت بہت مشکل ہوگئی تھی۔ نیشکر کی مقامی قسم جس میں جھک جانے کی عادت ہوتی ہے بغیر سہارے کے کھڑی نہیں رہتی۔ سہارے کے لئے ارزاں لکڑی کافی مقدار میں ہمدست نہ ہونے کی وجہ سے کاشتکاروں کو اس فصل کے زیر کاشت رقبہ میں کمی کرنی پڑی اور اس میں قابل لحاظ کمی ہو بھی گئی تھی۔ اس منفعت بخش فصل کی کاشت بحال کرنا قرین مصلحت تھا اور ایسا کرنا ضروری بھی ہوگیا تاکہ سرکار نے جو بڑے بڑے خزانہ ہائے آب اور نہریں بہ صرف زر کثیر تعمیر کرائے ہیں اور کرا رہی ہے انکو کامیاب بنایا جائے اس آزمایش کی ابتدا اس مقصد سے کی گئی تھی کہ ایسے اقسام نیشکر معلوم کئے جائیں جو بغیر کسی مصنوعی سہارے کے بڑھ اور سیدھے استادہ رہ سکیں اور ساتھ ہی ساتھ کاشتکار کو ان سے پیداوار بھی اچھی حاصل ہو۔ اس طرح دریافت شدہ اقسام کے منجملہ ایک قسم کوئمبتور نمبر (۲۱۳) بہت مقبول ہو چکی ہے اور رقبہ نظام ساگر

میں بہت سرعت سے پھیل گئی ہے۔ نیشکر کی کاشت کی بحالی کے مسئلہ کا حل نکل آیا۔ اب صرف اس آزمائش کو جاری رکھنا باقی ہے تاکہ زمانہ مستقبل میں رائج کرنے کی غرض سے اس سے بہتر اقسام معلوم کئے جاسکیں متعدد مختلف اقسام زیر تجربہ ہیں۔ موٹے نیشکر کے اقسام کی حد تک پی او۔ جے۔ ۸، ۸۲ کے نتائج امید افزا ہیں۔ درمیانی اقسام میں کوئمبتور نمبر (۲۲۳) ان اقسام کے ہم پلہ رہتی ہے جو بہترین ثابت ہوئے ہیں یعنی کوئمبتور نمبر (۲۱۳) و (۲۹۰)۔

**(۹) اقسام مونگ پھلی کا مقابلہ** گذشتہ چند سال سے تلنگانہ میں مونگ پھلی کی کاشت بہت سرعت سے پھیل گئی ہے۔ لیکن بہت سے کاشتکار جنہوں نے سررشتہ سے تخم حاصل نہیں کیا ایک مخلوط قسم کی کاشت کرتے رہے جو زمین پر پھیل جاتی ہے جس کی وجہ سے بوقت درو بہت دشواری ہوتی ہے اور اخراجات بھی زیادہ عاید ہوتے ہیں یہ آزمائش اس مقصد سے کیجارہی ہے کہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کی جائے جو سیدھی رہنے والی ہو تاکہ درو کے وقت زحمت زیادہ نہ ہو۔ ایک قسم کا نکھے نمبر (۱۷) جو کامیاب ثابت ہوچکی ہے دیہات میں رائج کی گئی اور مقبول ہوگئی ہے۔ بعض دیگر اقسام بھی زیر تجربہ ہیں جن کے منجملہ اسپنش پی نٹ اور مدراگاسکر دوسروں سے بہتر رہے۔

**(۱۰) اقسام باجرے کا مقابلہ** متعدد مختلف اقسام کا تجربہ اس غرض سے کیا جارہا ہے کہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کی جائے۔ ان کے منجملہ ایک کانپور کی سیکردار

قسم جس کی بالیوں پر روئیں ہونے کی وجہ سے چڑیوں کے حملہ اور بے وقت کی بارش سے محفوظ رہتی ہے کاشتکاروں میں رائج کی جاچکی ہے اور بعض اضلاع میں مقبول بھی ہوچکی ہے۔ دیگر اقسام کے منجملہ قسم اکولہ سے سالحال امید افزا نتائج حاصل ہوئے ہیں۔

(۱۱) گیہوں کے اقسام کا مقابلہ تلنگانہ میں فی الحال گیہوں کی کاشت بہت کم ہوتی ہے لیکن اگر ممکن ہو تو تجاویز آبپاشی کے تحت والے رقبوں میں اس کو رائج کرنا چاہئے۔ اس آزمائش کا مقصد یہ ہے کہ آبپاشی سے کامیاب طریقہ پر فصل پیدا کرنے کے لئے جن حالات کی ضرورت ہو ان کا مطالعہ کیا جائے اور سب سے زیادہ موزوں قسم معلوم کی جائے۔ نتائج سے ظاہر ہے کہ کامیاب فصول پیدا کرنا ممکن ہے۔ جن نئے اقسام کا تجربہ کیا گیا تھا ان میں ناگپور کی قسم اے۔ او (۸۵) سے سالحال سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی۔

(۱۲) کپاس کے اقسام کا مقابلہ اس آزمائش سے یہ معلوم کرنا مقصود ہے کہ آیا تلنگانہ کی زمین پر کپاس کی قابل اطمینان فصل پیدا کی جاسکتی ہے جہاں اس کی کاشت فی الحال بہت کم کی جاتی ہے متعدد مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا۔ نتائج سے ظاہر ہوا ہے کہ فصل خریف میں گہری چلکا زمینوں پر بغیر آبپاشی کے قابل اطمینان فصل پیدا کرنا ممکن ہے۔ سال حال بھی مثل گذشتہ تین سال کے پیداوار اچھی حاصل ہوئی۔ توقع ہے کہ عنقریب سررشتہ اس قابل ہو جائیگا کہ تلنگانہ کے کاشتکاروں کو اپنی خشکی کی زمینات پر کاشت کرنے کے لئے ایک زیادہ منفعت بخش فصل دے سکے۔ سالحال جن اقسام کا

تجربہ کیا گیا ان میں گورا بی نمبر (۱۲) سے سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی کپاس کی آبپاشی کی ہوئی فصل ربیع کے متعلق مزرعہ رودرور پر آزمائشات کئے جارہے ہیں جن سے باب "تحقیقاتی کارہائے نباتی" میں بحث کیجا چکی ہے۔

**(۱۳) جوار کے اقسام کا مقابلہ** متعدد مختلف اقسام کا تجربہ اس غرض سے کیا گیا کہ کاشتکاروں کے لئے سب سے زیادہ منفعت بخش قسم کا انتخاب کیا جائے قسم رام کہیل امید افزا معلوم ہوتی ہے۔

**(۱۴) ارہر کے اقسام کا مقابلہ** متعدد مختلف اقسام کا تجربہ اس غرض سے کیا گیا کہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کی جائے۔ ان کے منجملہ پونہ رڈ سے امید افزا نتائج حاصل ہوئے ہیں۔

**(۱۵) چنے کے اقسام کا مقابلہ** جن مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا ان میں قسم بنگال سے امید افزا نتائج حاصل ہوئے ہیں۔

**(۱۶) ریگڑی زمین پر آبپاشی کی ہوئی فصل کی آزمائش۔** سرکاری زمین موقوعہ ابراہیم پیٹ ضلع نظام آباد پر جو آزمائشی کام سال گذشتہ آغاز کیا گیا تھا جاری رکھا گیا۔ اس کا مقصد یہ معلوم کرنا ہے کہ اس قسم کی زمین پر آبپاشی کرکے اطمینان بخش فصول پیدا کرنا ممکن ہے یا نہیں جس کے متعلق کاشتکاروں کی رائے ہے کہ اس غرض کے لئے یہ ناموزوں ہے۔ چھوٹے چھوٹے قطعات پر خریف اور ربیع دونوں

زمانوں میں متعدد مختلف اقسام کی کاشت کی گئی دونوں زمانوں میں دھان کی پیداوار اطمینان بخش رہی۔ ربیع کی مونگ پھلی گیہوں۔ کپاس اور تمسم سے بھی امیدافزا نتائج حاصل ہوئے۔

(۷ا) ونڈ زمین پر آزمائشی کاشت

موضع راجپور ضلع میدک میں کچھ زمین جو محبوب نہر کے تحت واقع ہے اس ریت سے بھر گئی تھی جو نہر مذکور کے ذریعہ دریائے مانجرا سے آتی ہے۔ یہ ریت اس زمین پر چند سال سے جمع ہوتی رہی جسکی وجہ سے کہا جاتا ہے کہ زمین فصل پیدا کرنے کے لئے ناموزون ہوگئی ہے۔ دوسری بری بات یہ ہے کہ یہ زمین نہر کے عین اس دروازہ کے تحت واقع ہے جس کے ذریعہ اس کا زاید پانی خارج کیا جاتا ہے۔ لہذا ریت بکثرت آنے کے علاوہ بارش کے زمانہ میں پانی بہت جمع ہوجانے کا اندیشہ رہتا ہے۔ اس رقبہ کے قابل لحاظ حصہ میں سال بھر نمی رہتی ہے اس طرح اچھی فصلیں پیدا کرنے کے لئے حالات نہایت غیر مساعد ہوگئے ہیں۔ اس زمین پر مختلف قسم کے فصول کی کاشت کی جارہی ہے تاکہ یہ معلوم کیا جاسکے کہ اس سے کس طرح فائدہ حاصل کرنا ممکن ہوسکتا ہے۔ اس سال جن فصول کا تجربہ کیا گیا ان میں سے کوئی بھی اس مستقل نمی کی متحمل نہ ہوسکی۔ صرف پیاز سے حوصلہ افزا پیداوار حاصل ہوئی۔

سمت تلنگانہ شرقی کے صدر مزرعہ آزمائشی واقع ورنگل کی قطعہ بندی اور زمین کی درستی تقریباً مکمل ہوچکی ہے۔ مختلف فصول کے متعدد اقسام کی کاشت بغرض مشاہدہ کی گئی اور رقبہ مذکور کا زیادہ تر حصہ مزرعہ کے مویشیوں کے لئے چارہ پیدا کرنے اور کاشتکاروں میں تقسیم کرنے کے تخم کے

از دیاد میں کام میں لایا گیا۔ سطح کی درستی میں زمین کو جو ہرج پہنچا ہے اس کے اثرات زائل ہونیکے بعد باقاعدہ آزمائشات کی ابتدا کی جائیگی۔

سمت گوداوری کے صدر مزرعہ آزمائشی واقع پربھنی پر حسب ذیل آزمائشات کئے گئے۔

(۱) کپاس سے متعلق دوران فصول کی آزمائش۔ اس سمت میں کپاس کی کاشت کرنے والے بالعموم کپاس اور جوار کی یکے بعد دیگرے کاشت کرتے ہیں فصل ربیع میں بوئی ہوئی جوار کی درو ماہ فروری میں عمل میں آتی ہے۔ اس عرصہ میں زمین ناگرکشی کیلئے بہت سخت ہوجاتی ہے اس لئے بارش تک جبکہ کپاس کی فصل بونے کا وقت آجاتا ہے ناگرکشی نہیں کی جاتی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ کپاس کو خوب تیار اور ناگرکشی کی ہوئی زمین نہیں ملتی۔ لہذا پیداوار کم حاصل ہوتی ہے۔ تجویز ہے کہ جوار اور کپاس کے فصول کے درمیانی زمانہ میں مونگ پھلی کی فصل بونے کا کاشتکاروں کو مشورہ دیا جائے۔ مونگ پھلی کی درو کا زمانہ نومبر میں ہوگا جبکہ زمین میں ناگرکشی کے لئے کافی نمی موجود ہوگی علاوہ ازیں یہ ایک پھلی دار پودا ہونیکے باعث زمین کو نائٹروجن سے زرخیز بنادیگی اور اس طرح اس کے بعد بوئی جانے والی کپاس کی پیداوار کی زیادتی میں مدد دیگی۔ اس آزمائش کا مقصد یہ ہے کہ اس مجوزہ دوران فصول کے فوائد کا تیقن کرلیا جائے۔ امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کے مشورہ کے مطابق سال حال یہ آزمائش جدید طرز پر شروع کی گئی ہے۔ نتائج کئی سال کے بعد حاصل ہونگے۔

(۲) گیہوں سے متعلق سبز کہاد کی آزمایش

اس آزمایش کا مقصد یہہ معلوم کرنا ہے کہ اگر زمین پر اُگے ہوئے سن کے پودوں کو ذریعہ ناگرکشی زمین میں ملادیا جائے تو گیہوں کی پیداوار کی زیادتی میں مدد ملے گی یا نہیں۔ حسب سالگذشتہ سبز کہاد استعمال کی ہوئی فصل سے پیداوار زیادہ حاصل ہوئی۔

(۳) مونگ پہلی سے متعلق مقدار تخم کی آزمایش۔

سمت گوداوری کے اکثر علاقہ جات میں کاشتکار مونگ پہلی کی تخمریزی کرتے وقت تخم کی بہت قلیل مقدار استعمال کرتے ہیں۔ اس لئے فصل کی روئیدگی ناقابل اطمینان رہتی ہے۔ اس آزمایش کا مقصد یہہ ہے کہ مناسب ترین مقدار تخم کا تعین کیا جائے۔ زیادہ تخم استعمال کرنے سے پیداوار زیادہ حاصل ہوئی۔

(۴) کپاس سے متعلق کہاد کی آزمایش

اس آزمایش کا مقصد یہہ ہے کہ کپاس کے لئے موزون ترین کہاد کا پتہ چلایا جائے آیا گوبری کہاد میں ارنڈی کی کھلی یا مصنوعی کہاد کا اضافہ کم خرچ مرکب ثابت ہوگا۔ نتائج حاصل کرانے کے لئے ابھی چند سال آزمایش جاری رکھنا ہوگا۔

(۵) گیہوں سے متعلق تخمریزی کے وقت کی آزمایش۔

یہہ آزمایش اس مقصد سے شروع کی گئی ہے کہ گیہوں کی تخمریزی کے لئے مناسب ترین

وقت کا تعین کیا جائے۔ اس سال کے نتائج جلد از جلد تخم ریزی کی تائید میں ہیں یعنی ۴ر اکٹوبر۔

(۶) ریگڑ ہی زمین پر دہان کا تجربہ

اس آزمائش کا مقصد یہ معلوم کرنا ہے کہ ریگڑی زمین پر دہان کی فصل کی کامیاب کاشت ممکن ہے یا نہیں۔ اس فصل کی کاشت آبی (خریف) اور تابی (ربیع) دونوں زمانوں میں کی گئی۔ آثار کہتے ہیں کہ اگر زمین پر کھاد کا استعمال مناسب طریقہ پر کیا جائے تو آبی موسم میں اس فصل کی کامیاب کاشت ممکن ہے۔ تابی کی فصل ناکامیاب ثابت ہوئی۔

(۷) لمبے ریشے والے اقسام کپاس کا مقابلہ۔

کاٹن ریسرچ باٹنسٹ صاحب سے منتخبہ متعدد اقسام کا مقابلہ معمولی تخم ہی گورانی سے کیا گیا ان کے منجملہ دو اقسام یعنی گورانی نمبر (۴) و (۶) سے پیداوار زیادہ حاصل ہوئی۔ ریشہ اور بننے کی خصوصیت کے اعتبار سے بھی یہ افضل ہیں۔

(۸) چھوٹے ریشے والے اقسام کپاس کا مقابلہ۔

اس آزمائش کا مقصد کپاس کی ایسی موزوں ترین قسم معلوم کرنا ہے جو اس مخلوط قسم کے بجائے استعمال کی جاسکے جسکی کاشت اضلاع اورنگ آباد۔ پربھنی اور بیڑ میں ہو رہی ہے۔ پربھنی کی مقامی قسم سے اس سال کپاس کی

سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| (۹) خریف جوار کے اقسام کا مقابلہ | متعدد مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا تاکہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کیجا سکے۔ ناموافق موسم سے فصل کو نقصان پہنچا۔ اس لئے نتائج ناقابل لحاظ رہے۔ |
| (۱۰) ربیع جوار کے اقسام کا مقابلہ | متعدد مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا تاکہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کی جاسکے۔ اقسام لکڈای اور دگڈی سے سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی |
| (۱۱) مونگ پھلی کے اقسام کا مقابلہ | متعدد مختلف اقسام کا مقابلہ کیا گیا تاکہ سب سے زیادہ منفعت بخش قسم معلوم کی جاسکے۔ کانکے نمبر (۱۷) اور اسپینش پی نٹ سے سب سے زیادہ پیداوار حاصل ہوئی۔ |
| (۱۲) نیشکر کے اقسام کا مقابلہ | متعدد مختلف اقسام کا مقابلہ کیا گیا تاکہ سب سے زیادہ موزوں قسم معلوم کی جاسکے۔ اقسام کوئمبتور نمبر (۲۱۳) و (۲۹۰) نمایاں طور پر دوسرے اقسام سے بہتر رہے۔ |
| (۱۳) گیہوں کے اقسام سے متعلق ابتدائی تجربات | کھیتوں پر آزمائشات کرنے کیلئے بہترین امید افزا اقسام کے انتخاب کے سلسلہ میں متعدد اقسام کے تجربات کئے گئے |

کانپور نمبر (۱۳) سے سب سے زیادہ پیدا وار حاصل ہوئی۔

### (۱۴) السی کے اقسام سے متعلق ابتدائی تجربات۔

متعدد و مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا تاکہ کھیتوں پر آزمائشات کرنے کے لئے بہترین امید افزا اقسام کا انتخاب کیا جاسکے۔ سی۔ پی۔ لوکل سی۔ پی نمبر (۳۰) پونہ لوکل پربھنی لوکل اور ناندیڑ لوکل سے سب سے زیادہ پیدا وار حاصل ہوئی۔

### (۱۵) چنے کے اقسام سے متعلق ابتدائی تجربات۔

متعدد و مختلف اقسام کا تجربہ کیا گیا تاکہ کھیتوں پر آزمائشات کی غرض سے بہترین امید افزا اقسام کا انتخاب کیا جاسکے۔ گوالیار لوکل سے سب سے زیادہ پیدا وار حاصل ہوئی۔

سمت کرناٹک کے صدر مزرعہ آزمائشی واقع رائچور پر قطعہ بندی اور ساز و سامان کی فراہمی تقریباً مکمل ہوچکی ہے۔ مزرعہ کے عمارات میں اکثر کی تعمیر مکمل ہوچکی ہے۔ سطح کی درستی کے سلسلہ میں زمین کو جو حرج پہنچا ہے اسکے اثرات زایل ہونے کے بعد باقاعدہ آزمائشات شروع کردیے جائینگے۔ آزمائشات کا نظام العمل بمشورہ امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ مرتب ہوچکاہے اور آئندہ فصل پر اس کے مطابق کام شروع کردیا جائے گا۔ اغراض مشاہدہ کے لئے متعدد مختلف فصلوں کی کاشت کی گئی تہی اور مزرعہ کے رقبہ کا بیشتر حصہ ازدیاد تخم اور مویشیوں کے لئے چارہ پیدا کرنے کے کام میں لایا گیا۔

امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کے ڈرائی فارمنگ ریسرچ اسکیم کے عمارات کی تعمیر اس سال مکمل ہوگئی۔ صوبہ جات بمبئی و مدراس واے کونسل کے ڈرائی فارمنگ ریسرچ اسکیموں کے ساتھ اتحاد عمل کے طور پر یہ کام یہاں بھی انجام دیا جارہا ہے۔ کونسل مذکور کی مقرر کردہ ایک خصوصی ذیلی کمیٹی نے اس کام کے لئے لائحہ عمل بنایا ہے اور اسی کمیٹی کی فنی رہنمائی میں جملہ مقامات پر کام انجام پائے گا۔ متذکرہ صدر لائحہ عمل کے مطابق کام شروع کر دیا گیا ہے۔ صوبہ بمبئی سے حاصل کئے ہوئے مختلف اقسام جوار اور صوبہ مدراس سے حاصل کئے ہوئے کاکن کے اقسام کے متعلق سالحال آزمائشات کی ابتدا کر دی گئی۔

## (۲) باغبانی و فواکہات

مزرعہ جات حمایت ساگر۔ سنگاریڈی۔ پربھنی۔ ورنگل اور رائچور پر سررشتہ ہذا کے آزمائشی باغات فواکہ قائم ہیں جو ہارٹیکلچرسٹ صاحب زیر نگرانی ہیں۔ سال حال میوہ جات کے درختوں کے چند مزید اقسام حاصل کئے گئے اور ان باغات میں لگائے گئے۔ فی الحال حسب ذیل میوہ جات کے اقسام موجود ہیں۔ آم۔ انجیر۔ سپوٹے۔ اناس۔ امرود۔ ترنج۔ پپائی۔ کھجور۔ کیلے۔ انار۔ شریفے۔ انگور۔ ناریل کاجو اور دیگر متفرق میوہ جات۔ قدیم باغات میں سپوٹے۔ انگور۔ اناس۔ امرود۔ انجیر۔ ترنج۔ پپائی اور کیلے کے درخت اب پابندی سے پھل دے رہے ہیں۔ اور آم۔ کاجو اور انار کے درختوں میں پھل لگنے لگے ہیں۔ ان کے منجملہ کیلے۔ پپائی۔ سپوٹے اور اناس کے بعض اقسام مقبول ہوگئے ہیں اور ان کے تخم پودے اور بچے وغیرہ رعایا میں تقسیم کئے جارہے ہیں

دیسی اور بدیسی مختلف انواع کی متعدد ترکاریوں کی بھی کاشت کیجارہی ہے اور ان کا تخم اور پودے کاشتکاروں کو مہیا کیئے جاتے ہیں۔ فسرخ آر زیو۔ پی اکے آلو کی بھلوا قسم میں بیج کے لئے محفوظ رکھے جانے کی خصوصیت برقرار رہی گو اس سے پیدا وار زیادہ قابل اطمینان حاصل نہیں ہوئی اور جو آلو حاصل ہوئے وہ بھی چھوٹے ہیں۔ آزمائش جاری رکھی جائیگی

مزرعہ حمایت ساگر کے بن ملہ کی حالت بحیثیت مجموعی اچھی رہی۔ اس شعبہ کا کام مفید ثابت ہوتا جارہا ہے اور اب اسکی مدد بہت چاہی جانے لگی ہے۔ قابل اعتماد بیجوں کی جو مانگ ہے اس کے مطابق سربراہی کرنیکی غرض سے سررشتہ کے جملہ باغات پر ذخائر قائم کردئے گئے ہیں اور نظام آباد۔ اورنگ آباد۔ گلبرگہ۔ اور بھونگیر میں خانگی زمینات پر چھوٹے چھوٹے عارضی ذخائر قائم کئے گئے ہیں یہاں سے بھی اشیاء کی تقسیم عمل میں آتی ہے۔

## (ج) مظاہرہ وتبلیغ

ہندوستان کے قدامت پسند دیہات میں ترقیات کی ترویج ایک مہم سے کم نہیں۔ کاشتکار جاہل ہوتا ہے۔ اسکو ترقی کا شوق نہیں ہوتا ترغیب وتحریص کا اس پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ کسی جدید چیز کے مفید ہونیکا اس کو صرف ایک ہی طریقہ سے یقین آسکتا ہے اور وہ چیز عملی مظاہرہ ہے جو اس کی نظروں کے سامنے دیہات میں انہی حالات کے تحت کیا جاتا چاہئے جن سے اسکو سابقہ پڑتا رہتا ہے۔ اسی وجہ سے سررشتہ ہذا نے حسب سابق زبانی مشوروں۔ ترغیب وتحریص اور تقسیم رسائل کے طریقوں کو جاری رکھتے ہوئے دیہات میں عملی مظاہرات کرنا

کاشتکاروں کو متوجہ کرنے کا خاص ذریعہ قرار دے لیا ہے۔ سررشتہ جس چیز کو رائج کرنا چاہتا ہے اس کا مظاہرہ خود دیہات ہی میں کیا جاتا ہے۔ مثلاً اگر تخم کی کسی ترقی یافتہ قسم کا سوال درپیش ہے تو کاشتکار کو تخم مفت دیا جاتا ہے اور خود اسی کے کھیت پر سررشتہ کی نگرانی میں کاشت کی جاتی ہے۔ حاصل شدہ پیداوار بھی اسی کو دیدی جاتی ہے یہی طریقہ دوسری چیزوں مثلاً کھاد۔ آلات وغیرہ کے ساتھ بھی برتا جاتا ہے۔ اس طرح خود کاشتکار اس قابل ہو جاتا ہے کہ جس چیز کا مظاہرہ کیا گیا تھا اس کے مفید ہونے یا نہ ہونیکی نسبت رائے قایم کر سکے۔ اس طریقہ عمل کا نتیجہ یہ نکلا کہ اب اسکو کسی قسم کا شک نہیں ہے۔ اس نے سررشتہ پر اعتماد کرنا شروع کر دیا اور سررشتہ کے مشورات اور مدد کا طالب رہتا ہے اس طریقہ پر تبلیغی کام کو شروع ہوئے ابھی صرف چھ ہی سال ہوئے ہیں لیکن کاشتکاروں کو بعض ان چیزوں کے متعلق جنکا کہ مظاہرہ کیا جا چکا ہے اس قدر اطمینان ہو گیا ہے کہ اب وہ چیزیں خود بخود پھیلتی جا رہی ہیں ضمیمہ (۳) کے مندرجہ تختہ میں سررشتہ کے رائج کردہ ترقی یافتہ اقسام فصول کا رقبہ تبلایا گیا ہے۔ کاشتکاروں نے جس قدر رقبہ کی تخم ریزی سررشتہ سے تخم حاصل کر کے کی اور جس قدر رقبہ کے لئے تخم دیگر کاشتکاروں سے براہ راست حاصل کر لیا ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ تبلایا گیا ہے کسی چیز کا خود بخود پھیلنا اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ وہ چیز رعایا میں مقبول ہے۔ سررشتہ کے رائج کردہ جدید اور ترقی یافتہ اقسام فصول کا زیر کاشت مجموعی رقبہ ۲۴ ہزار ایکر تھا اگر اس قلیل مدت کو ملحوظ رکھا جائے جس میں یہ بات حاصل ہوئی ہے تو معلوم ہوگا کہ سررشتہ کو بڑی شاندار کامیابی ہوئی ہے۔ ترقی کی رفتار تیز تر ہوتی

اگر سررشتہ میں عملہ کی اسقدر کمی نہ ہوتی بعض اضلاع میں ابھی تک عہدہ دار زراعت ہی تبلیغی کام کے لئے نہیں ہے۔ دیگر اضلاع میں بھی اکثر کا یہ حال ہے کہ جہاں کم از کم دو عہدہ داران کی ضرورت ہے وہاں فی الوقت صرف ایک ہی عہدہ دار ہے اور چونکہ ایک عہدہ دار پورے ضلع کے عملی مظاہرات کو نہیں سنبھال سکتا ہے اس لئے ہر عہدہ دار اپنے ضلع کے نصف حصہ ہی میں کام کر رہا ہے۔ ریاست ہذا کے سولہ اضلاع کے منجملہ مندرجہ ذیل بارہ اضلاع میں مظاہرہ و تبلیغ کا کام انجام دیا جارہا ہے۔ تعلقہ سرپور ضلع عادل آباد اس کے علاوہ ہے جہاں ایک کامگار اس غرض سے متعین ہے کہ بیشکر کے ترقی یافتہ اقسام کی کاشت کے بارہ میں کاشتکاروں کو مشورہ دیا کرے۔

(۱) سمت تلنگانہ غربی۔ اضلاع نظام آباد۔ میدک۔ باغات اور محبوب نگر

(۲) سمت تلنگانہ شرقی۔ اضلاع ورنگل و نلگنڈہ۔

(۳) سمت گوداوری۔ اضلاع پربھنی۔ اورنگ آباد اور ناندیڑ۔

(۴) سمت کرناٹک۔ اضلاع رائچور۔ گلبرگہ اور بیدر۔

## (۱) مزرعہ جات امدادی

یہ مزرعہ جات کاشتکاروں کی ملک ہوتے ہیں جن کو سررشتہ اپنے کام کے لئے منتخب کرلیتا ہے۔ اس اسکیم کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اس کاشتکار سے جس کی زمین سررشتہ کو اپنے اغراض کے لئے مطلوب ہے ایک نیچا لیہ معاہدہ کیا جاتا ہے جس کی رو سے کاشتکار اس امر کا پابند ہو جاتا ہے کہ وہ اپنی زمین کا ایک خاص رقبہ سررشتہ کے آزمائشی کام اور مظاہرات کے لئے مخصوص کردے نیز اپنے اخراجات سے اس خاص قسم کی کاشت کرے جس کے تخم کی دوسرے کاشتکاروں میں تقسیم کرنے کی غرض سے سررشتہ کو ضرورت ہے۔ آزمائشی

اور منظاہراتی رقبہ کے جملہ اخراجات سررشتہ کے ذمہ رہتے ہیں اور اسکی پیداوار آزمائش یا منظاہرہ کے اختتام پر اس زمین کے مالک کو دیدی جاتی ہے۔ کاشتکار پر یہ بھی لازم ہے کہ اس رقبہ سے حاصل شدہ پوری پیداوار سررشتہ کے ہاتھ فروخت کردے جسکو کہ اس نے سررشتہ کے مجوزہ ترقی یافتہ تخم کی کاشت کے لئے استعمال کیا ہو۔ اس معاہدہ کے معاوضہ میں اس کو کچھ رقم دی جاتی ہے تاکہ وہ سررشتہ کے مشورہ کے مطابق اپنے مزرعہ کی اصلاح اور سازوسامان کی فراہمی کرسکے۔ ان امدادی عطیات کی سبیل اس خاص رقم مبلغ دس ہزار روپیہ سالانہ سے کی جاتی ہے جو سرکار نے اسی غرض سے منظور فرمائی ہے۔ ریاست ہذا میں اس نوعیت کے دس مزارعہ جات اضلاع محبوب نگر۔ ورنگل۔ ناندیڑ۔ نلگنڈہ۔ اورنگ آباد۔ بیدر اور نظام آباد میں واقع ہیں۔ سررشتہ کی نگرانی میں ان مزرعہ جات پر منظاہرہ کی غرض سے متعدد ترقی یافتہ اقسام فصول کی کاشت کی گئی نیز دیگر ترقیات رائج کئے جارہے ہیں۔ مثلاً مناسب طرق کاشت۔ کھاد۔ دوران فصول وغیرہ۔ دوران سال میں ضلع ناندیڑ کے لئے دو جدید مزرعہ جات منظور فرمائے گئے جہاں کام شروع کرنے کے انتظامات عمل میں لائے جارہے ہیں

## (۲) قطعات منظاہرہ

جیسا کہ اوپر بیان کیا جاچکا ہے دیہات میں جدید اصولوں کی ترویج کا خاص ذریعہ قطعات منظاہرہ ہی سے وابستہ ہے۔ سال زیر رپورٹ میں قطعات منظاہرہ کی تعداد ممالک محروسہ میں (۱۹۱۱) تھی۔ فہرست درج ضمیمہ (۴) ہے۔ منظاہرہ کے اہم اجزا اور ان سے وابستہ توقعات ذیل میں بحث کی گئی ہے۔

## ترقی یافتہ اقسام فصول۔

کو ئمبتور نمبر (۲۱۳) قسم نیشکر ہی حسب سابق ان تمام فصول میں سب سے زیادہ کامیاب ثابت ہوئی جو کہ رائج کئے جارہے ہیں گذشتہ چند سال سے نیشکر کا زیر کاشت رقبہ ممالک محروسہ میں بالعموم اور علاقہ تلنگانہ میں بالخصوص انحطاط پر تھا کاشتکار نیشکر کی جس قسم کی کاشت کرتے تھے وہ نرم اور موٹی تھی جس میں خرابی یہ تھی کہ بغیر کسی مصنوعی سہارے کے سیدھی قائم نہ رہ سکتی تھی سہارا دینے کے لئے ارزاں لکڑیاں کافی تعداد میں کاشتکاروں کو دستیاب نہ ہوتی تھیں۔ اسکی نشو و نما کے لئے پانی کی ضرورت بھی زیادہ ہوتی تھی جو ہر زمانہ میں مسلسل نہ مل سکتا تھا جنگلی جانوروں کے حملہ کی وجہ سے بھی کاشتکار کو بہت نقصان پہنچ جایا کرتا تھا سررشتہ کے پیش نظر کاشتکار کو اس فصل کی کاشت جاری رکھنے میں مدد دینے ہی کا مسئلہ نہ تھا بلکہ اس گرانقدر فصل کا زیر کاشت رقبہ بڑھانے کی ترغیب دینا مقصود تھا تا کہ سرکار کے ان توقعات کی تکمیل ہو سکے جن کی بنا پر خطیر رقم صرف کرکے تجاویز آبپاشی روبہ عمل لائے گئے۔ اس لئے نیشکر کی اس قسم میں جس کی کاشت پہلے سے جاری تھی نیز اس فصل کے طریقہ کاشت میں تبدیلی کی ضرورت پائی گئی۔ جاوا کے طریقہ پر نالیوں میں کاشت کرنے کا مظاہرہ کیا گیا اور اس کے ساتھ ہی ساتھ قسم کوئمبتور نمبر (۲۱۳) رائج کی گئی جو عادتاً سیدھی قائم رہنے والی ہے اور جو بغیر کسی مصنوعی سہارے کے ایستادہ رہ سکتی ہے مقامی نیشکر کو جتنے بار آبپاشی کی ضرورت ہوتی ہے اسکی تقریباً نصف تعداد اس کے لئے کافی ہے اس لئے پانی کی سربراہی میں بھی یہ قسم بڑے بڑے وقفوں کی متحمل ہو سکتی ہے یہ نیشکر سخت ہوتا ہے اسلئے جانوروں کا حملہ بھی اس پر بہت کم ہوتا ہے اگر اتفاق سے کھیت سیلاب زدہ ہو جائے تب بھی پڑی

حد تک پانی کا متحمل ہوتا ہے۔ اس سے پیداوار بھی اگر مقامی قسم سے زیادہ نہیں تو اس کے مساوی ضرور حاصل ہوتی ہے اسکے موڑم سے بھی فصل اچھی حاصل ہوتی ہے جو مقامی قسم سے نہیں ہوسکتی۔ اس لئے اس قسم کی کاشت میں خطرہ کم اور نفع زیادہ ہے یہی وجہ ہے کہ یہ بہت مقبول ہوگئی ہے اور آبپاشی کے رقبہ جات میں بہت سرعت سے پھیلی اور پھیلتی جارہی ہے۔ اکثر کاشتکار جو باولیوں سے آبپاشی کرکے چاول کی کاشت کیا کرتے تھے اب اس نیشکر کی کاشت کو ترجیح دیتے ہیں کیونکہ اس میں نفع زیادہ ہے اس طرح بعض اضلاع میں جہاں نیشکر کی کاشت پہلے نہ ہوتی تھی اب اسکی کاشت وسیع پیمانہ پر کی جارہی ہے نیشکر کے ترقی یافتہ اقسام کے تحت سال گذشتہ کے (۷۶۵۶) ایکر کے رقبہ کے مقابلہ میں سال الحال (۱۴۳۵۹) ایکر رقبہ تھا توقع کی جاتی ہے کہ سال آئندہ بھی یہ بڑھتا ہی چلا جائے گا۔

**مونگ پھلی** باوجود اس کے کہ مونگ پھلی کی فصل پر خرچ بہت کم ہوتا ہے اور اس کی کاشت زمین کو زرخیز بنا دیتی ہے تاہم اس کی کاشت علاقہ جات تلنگانہ اور وادی گوداوری میں کبھی بڑے پیمانہ پر نہ کی جاتی تھی جب سے سررشتہ نے اس کا مظاہرہ شروع کیا ہے اس کے رقبہ زیر کاشت میں معتد بہ اضافہ ہوگیا ہے جن کاشتکاروں نے اسکی کاشت شروع کر بھی دی تھی ایک مخلوط قسم کی کاشت کیا کرتے تھے جس کے پودے بیلوں کی طرح پھیل جاتے تھے اور پھلیاں سطح زمین کے نیچے منتشر ہو جاتی تھیں جسکی وجہ سے فصل کی درو اور پھلیوں کے جمع کرنے میں دشواری اور اخراجات میں زیادتی ہوتی تھی سررشتہ نے ان اقسام کی ترویج شروع کی جو سیدھے رہنے والے خوشہ دار اقسام کہلاتے ہیں جن کے پودے پھیلتے نہیں ہیں اور پھلیاں

جڑوں کے قریب ہی رہتی ہیں جن اقسام میں یہ خصوصیت ہوتی ہے ان کی پیداوار کی فراہمی نسبتاً بہت سہل اور کم خرچ ہوتی ہے۔ اس نوعیت کے دو اقسام مختلف اضلاع میں رائج کئے جارہے ہیں یعنی کان کے نمبر (۱۷) اور اسپینش پی نٹ۔ اب یہ بہت مقبول ہوگئے ہیں۔ سالحال ان کا زیر کاشت رقبہ (۳۹۳۹۶) ایکر تھا۔

**باجرا۔** تلنگانہ میں کانپور کی سیکر دار قسم باجرا رائج کی جارہی ہے کیونکہ اس کی بالیوں پر روئیں ہوتے ہیں جن کی وجہ سے مقامی قسم کے مقابلہ میں اسکو پرندوں سے نقصان بہت کم پہنچتا ہے۔ بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ عین اس وقت جبکہ فصل میں پھول آتے ہوتے ہیں بارش ہوجاتی ہے جس سے مقامی قسم کے پھولوں کی خاک دھل جاتی ہے اور بیج پیدا ہوتے نہیں پاتا یہ نئی قسم اس نقصان سے بڑی حد تک محفوظ رہتی ہے کیونکہ اس کے روئیں پھولوں کی حفاظت کرتے ہیں کاشتکاروں نے اسکو بہت پسند کیا خصوصاً مشرقی اضلاع والوں نے اور اس کے تخم کی مانگ بڑھتی جارہی ہے۔ سال زیر رپورٹ میں اس کا رقبہ زیر کاشت (۴۱۸۲) ایکر تھا

**چاول** سررشتہ ہذا کی قسم چاول موسومہ حمایت ساگر نمبر (۴۰۵) دریافت کردہ اکنامک باٹنسٹ صاحب باریک چاول کی ایک جلد تیار ہوجانے والی قسم ہے اس کی کاشت آبی اور تابی دونوں ہنگام میں کی جاسکتی ہے کاشتکار اسکو پسند کرنے لگے ہیں اور اس کا زیر کاشت رقبہ بڑھتا جارہا ہے۔ سال حال اس کا رقبہ زیر کاشت (۳۳۴۲) ایکر تھا۔

**کپاس** ریاست ہذا کے مختلف حصوں میں کپاس کے چار اقسام رائج کئے جارہے ہیں یعنی (الف) ضلع اورنگ آباد میں

بنیلا رائج کی جارہی ہے۔ اس ضلع میں کپاس کی ایک نہایت ادنی قسم کی کاشت کی جاتی رہی ہے جس کے ریشہ اور صاف روئی دونوں کا فیصد خراب رہتا تھا۔ بنیلا کا ریشہ یکساں ہوتا ہے اور ڈھنکنے میں روئی بھی کم ضائع جاتی ہے۔ کاشتکاروں نے اسے پسند کیا ہے اور اس کا زیر کاشت رقبہ بڑھ رہا ہے (ب) قسم ویرم ضلع پربھنی میں اس غرض سے رائج کی جارہی ہے کہ وہ مقامی ناقص قسم کے بجائے کاشت کی جانے لگے۔ کاشتکاروں نے برضا و رغبت اس کا استعمال شروع کردیا ہے (ج) قسم جیا ونت ضلع رائچور میں رائج کی جارہی ہے تاکہ مقامی ادنی قسم موسومہ جواری کا بدل ہوجائے۔ کاشتکار اس کو پسند کرتے ہیں (د) قسم ایلینڈ گڈگ نمبر (۱) بھی ضلع رائچور ہی میں رائج کی جارہی ہے تاکہ موجودہ ناقص قسم موسومہ ولایتی کے بجائے مستعمل ہوجائے۔ ضلع رائچور کے اکثر حصوں میں ناموافق موسم کی وجہ سے کپاس کی فصل سالحال ناکامیاب رہی اسلئے کپاس کے رقبہ میں وہاں عام طور پر کمی رہی۔ ان ترقی یافتہ اقسام کپاس کا مجموعی زیر کاشت رقبہ (۱۹۲۷۴) ایکر تھا۔

**کھاد** ارنڈی کی کھلی اور مونگ پھلی کی کھادیں بہت عمدہ ہوتی ہیں۔ گو یہ چیزیں مقامی ہیں لیکن کھاد کی حیثیت سے ان کی قدر و قیمت سے کاشتکار نا آشنا تھے۔ نیشکر اور باغات کے دیگر فصول کو کھاد دینے کے لئے ان کو استعمال کرنے کا مشورہ سررشتہ سے دیا جارہا ہے خصوصاً ارنڈی کی کھلی کاشتکاروں میں بہت مقبول ہوگئی ہے اور اس کا استعمال روز افزوں ہے۔ یہ لوگ اس کو دوسری خریدی ہوئی کھادوں پر اس لئے ترجیح دیتے ہیں کہ سررشتہ کی مدد کے بغیر بھی یہ بلا زحمت حسب ضرورت دستیاب ہوسکتی ہے۔ نیشکر کی کاشت کرنے

والوں کو امونیم سلفیٹ اس وقت استعمال کرنیکا مشورہ دیا جاتا ہے جبکہ نشونما کافی نہ ہونیکی وجہ سے فصل کو دوبارہ کھاد دینے کی ضرورت لاحق ہوتی ہے اس کا استعمال بتدریج بڑھتا جارہا ہے بیان کیا جاتا ہے کہ امپیریل کیمیکل انڈسٹریلیز کی ایجنسی نے صرف ضلع نظام آباد میں سالحال اسکے (۱۰۰) ٹن فروخت کئے ہیں چاول کو کھاد دینے کے لئے نسی خاص کا مظاہرہ کیا جارہا ہے کاشتکار اسکو پسند کرتے ہیں اور معتدل مقدار میں استعمال بھی کررہے ہیں بیان کیا جاتا ہے کہ انسی کمپنی نے ضلع نظام آباد میں اس کے بھی (۳۰) ٹن فروخت کئے ہیں بحیثیت مجموعی مصنوعی کھادیں کافی سرعت سے نہیں پھیل رہی ہیں کاشتکاران کے فوائد کو تسلیم کرتے ہیں لیکن کسادبازاری کی وجہ سے روپیہ خرچ کرنے میں رکتے ہیں چینی کھاد غریب کاشتکاروں کے لئے مناسب ترین شئے ہے کیونکہ اس کی تیاری میں سوائے تھوڑی سی محنت کے انکو اور کچھ صرف کرنا ہی نہیں پڑتا اس کا مظاہرہ دیہات میں کیا جارہا ہے اور مختلف اضلاع میں متعدد گڑھے بنا دئے گئے ہیں۔

**جدید آلات** اسمات گوداوری اور کرناٹک میں جدید آہنی ناگر مقبول ہو چکے ہیں اور سررشتہ کے رائج کردہ دیگر آلات ناگرکشی کے ساتھ ساتھ بتدریج عام طور پر مستعمل بھی ہوتے جارہے ہیں کاشتکاروں کو اس امر کا احساس ہو چکا ہے کہ ان کے کھیتوں کی گہری جڑوں والی گھاس پر قابو حاصل کرنے کے لئے ان کے اپنے معمولی دیسی ہلوں کے بہ نسبت جدید آہنی ناگر بہت زیادہ کارآمد ہیں۔ آجکل ان کی مانگ بہم ہے یہاں تک کہ ضلع رائچور میں بعض دیہی آہنگروں نے مقامی طور پر اس جدید آہنی ناگر کی نقل بنا کر کاشتکاروں کے ہاتھ فروخت کرنا شروع کردیا ہے اس طرح جو ناگر تیار کئے جارہے ہیں وہ شکل و

صورت میں کم و بیش بہدے اور کارکردگی میں فیکٹری کے بنے ہوئے ناگروں کے مقابلہ میں کم ہوتے ہیں لیکن کاشتکار انکو اسلئے خرید رہے ہیں کہ یہ ارزاں ہوتے ہیں۔ تلنگانہ میں آہنی ناگر کا رواج اتنا نہیں ہے علاقہ مذکور میں ہلکی زمین کے لئے کانکن ناگر اور بھاری زمین کے لئے بہار ناگر کی سفارش کی جاتی ہے۔ کاشتکاروں نے اس کا استعمال شروع کر دیا ہے مگر ابھی زیادہ نہیں۔ شاید اس کی یہہ وجہہ ہو کہ گہری جڑوں والی گہاس اکھاڑنے کے مسئلہ کو جتنی اہمیت ریگڑی زمین والے رقبہ جات میں حاصل ہے اسقدر یہاں نہیں ہے۔ نیشکر جیسے فصول جن کے لئے عمیق ناگر کشی ضروری ہے ان کے بارہ میں وکٹری ناگر کی سفارش کی جاتی ہے بعض وہ کاشتکار جو نیشکر کی کاشت بڑے پیمانہ پر کر رہے ہیں اسکو حاصل اور استعمال کر رہے ہیں۔ ہلکے قسم کے آلات ناگر کشی میں نار کراس کلٹی ویٹر کو تلنگانہ غربی میں مقبولیت حاصل ہوگئی ہے۔ ایک اور آلہ جو آجکل مقبول ہونا شروع ہوگیا ہے چاف کٹر ہے۔ یہہ ایک بہت مفید آلہ ہے کیونکہ اس سے چارہ میں بڑی بچت ہوتی ہے بشرطیکہ اس سے کاٹنے کے بعد چارہ مویشیوں کو کھلایا جائے۔ سمت گوداوری کے کاشتکاروں میں بھی اس کا استعمال شروع ہو رہا ہے۔ آبپاشی کے آلات میں انجن سے چلنے والے پمپ کی مقبولیت بڑھتی جا رہی ہے۔ راہٹ پانی نکالنے کا ایک بہت اچھا آلہ ہے۔ سمت تلنگانہ شرقی میں اسکو مقبولیت حاصل ہوگئی ہے۔ نیشکر کے کاروبار سے متعلق آلات کی مانگ مسلسل بڑھ رہی ہے ایسے کاشتکار جو نیشکر کی کاشت وسیع پیمانہ پر کرتے ہیں حیدر ٹرنچر استعمال کر رہے ہیں چونکہ یہہ ایک سادہ آلہ ہے اس لئے مقامی نجار اس کو بنا لیتے ہیں۔ قدیم نوسی چوبی گھانی کے بجائے بیل سے چلنے والی نیشکر کی لوہے کے گھانے اب بہت عام ہوتے جا رہے ہیں بڑے رقبہ جات پر

نیشکر کی کاشت کرنے والے کاشتکار نیشکر کھلنے کے انجن سے چلنے والے آلات نصب کرا رہے ہیں۔ سال زیر رپورٹ کے ختم پر اضلاع نظام آباد اور میدک میں انجن سے چلنے والے ایسے آلات کی تعداد (۱۰۴) تھی گڑ بنانے کی بھٹیوں کے ترقی یافتہ اقسام مثلاً ہادی کی بھٹیاں اور سیک گلے شن کی بھٹیاں مقبول ہوگئی ہیں اور معمولی ناقص بھٹیوں کی جگہ لیتی جارہی ہیں اسی طرح گڑ کو گھولانے کی ترقی یافتہ کڑاہیاں اور دیگر آلات بھی عام ہوتے جارہے ہیں گڑ کے لئے لوہے کے بنے ہوئے ایک سانچہ رائج کیا گیا ہے جس میں (۲۵) پونڈ گڑ سماتا ہے یہ بہت عام ہوگیا ہے خصوصاً ضلع نظام آباد میں نظام آباد کے بازار میں ایک ہی وضع اور ایک ہی ناپ کی بھیلیاں ہزاروں کی تعداد میں بہت بھلی لگتی ہیں۔

**متفرق مظاہرات** دیگر متعدد زرعی ترقیات کا مختلف مقامات پر حسب ضرورت مظاہرہ کیا جاتا ہے مثلاً صاف گڑ تیار کرنیکے جدید طریقے کانی جوار کے لئے گندھک کا استعمال۔ انگور کے مرض گروی پر قابو حاصل کرنے کے لئے دوا چھڑکنا تخم ریزی سے قبل چھلنی سے چھان کر تخم کو چھانٹ لینا وغیرہ وغیرہ۔ ان میں سے بعض چیزیں کاشتکار رفتہ رفتہ اختیار کرتے جارہے ہیں۔

## (۳) سرخ کملی کیڑے کا انسداد

علاقہ تلنگانہ میں یہ ایک سخت قسم کا کیڑا ہے۔ بارش کے ابتدائی زمانہ میں تقریباً ہر سال یہ کیڑے نمودار ہوجاتے ہیں اور خشکی کے تقریباً جملہ فصول یعنی جوار۔ تل۔ ارنڈی۔ مونگ پھلی وغیرہ کے چھوٹے چھوٹے پودے کھا جاتے ہیں چونکہ یہ بڑے رقبہ پر اور بڑی تعداد میں ہوتے ہیں اس لئے انسدادی تدابیر بھی تاوقتیکہ بڑے پیمانہ پر اختیار نہ

کئے جائیں موثر نہیں ہو سکتے۔ یہ سیدھا سادہ اور قابل عمل طریقہ یہ ہے کہ کملی کیڑوں تیلیوں اور ان کے انڈوں کو تلاش کرکے فنا کر دیا جائے لیکن اگر ان تدابیر سے فائدہ اٹھانا مقصود ہو تو کام اصولی طور پر اور مکمل انجام دیا جانا چاہئے۔ سررشتہ ہذا کے شعبہ ہوام و حشرات نے ضلع نلگنڈہ کے (۸) مواضعات اور ضلع محبوب نگر کے (۳۲) مواضعات میں مظاہرہ جاری رکھا۔ گوٹیاں (۸۹۵۹) تتلیاں (۱۸۳۶۷) اور کملی کیڑے (۱۴۰۴۱۳۰) کی تعداد میں جمع کرکے ضائع کئے گئے۔ اس کام کی کامیابی کا انحصار خود دیہاتیوں کے آپس کے اتحاد عمل پر ہے۔ اگر یہ لوگ بروقت متفقہ کوشش کریں تو چند سال میں ان کیڑوں کی تعداد میں انتہائی کمی ہو سکتی ہے بہرحال یہ امر قابل طمانیت ہے کہ مسلسل تبلیغ و مظاہرہ کا کچھ نہ کچھ اثر ہو کر ہی رہا اور بعض کاشتکاروں نے اپنے طور پر اس کام کی ابتدا کر دی ہے۔

## (۴) ارنڈی کے نیم حلقہ نما کیڑے کا انسداد

یہ کیڑا ارنڈی کی فصل کا سخت ترین دشمن ہے جو تلنگانہ کی خشکی کی فصلوں میں بہت اہم فصل ہے۔ یہ کیڑے کثیر تعداد میں فصل پر حملہ آور ہوتے ہیں اور تھوڑے ہی عرصہ میں اس کو تباہ کر دیتے ہیں۔ بسا اوقات ارنڈی کے ایسے کھیت دیکھنے میں آتے ہیں جن میں پودوں کے صرف تنے ہی رہ جاتے ہیں اور ساری پتیاں یہ کیڑے کھا جاتے ہیں۔ اس صورت میں بھی یہ ضروری ہے کہ انسدادی تدابیر وسیع اور گنجان رقبہ پر بروقت اختیار کئے جائیں تاکہ سودمند ہو سکیں کسی ایک کھیت یا منتشر طور پر ان تدابیر کا اختیار کرنا فصل کو نہیں بچا سکتا کیونکہ اردگرد کے کھیتوں سے کیڑے آتے رہیں گے اس کیڑے کے انسداد کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ ارنڈی کے پودوں پر زہر

چھڑک دیا جاتا ہے جو موجودہ صورت میں سنکھیا کا ایک مرکب آرسنو کا ل تھا
شعبہ ہوام و حشرات نے ضلع نلگنڈہ کے (۸) مواضعات اور ضلع محبوب نگر
کے (۲۲) مواضعات میں اس کا مظاہرہ کیا (۱۷۴۵) ایکر کے رقبہ پر یہ زہر
چھڑکا گیا مظاہرہ کامیاب رہا اور فصل کے نقصان میں بہت کمی رہی۔ اس
مظاہرہ کے فوائد کو کاشتکاروں نے قدر کی نگاہ سے دیکھا بعض کاشتکاروں
نے اپنے ذاتی استعمال کے لئے زہر چھڑکنے کے معمولی ارزاں آلات خرید لئے
ہیں لیکن اس صورت میں بھی کامیابی جب ہی ہوگی کہ سررشتہ کی جانب سے
یہ مظاہرہ ختم ہوجانے پر خود کاشتکار متحد ہو کر ان تدابیر پر عمل پیرا ہوتے
رہیں۔

## (۵) نمائشیں

باغبانی و مرغان کی پانچویں سالانہ نمائش حیدرآباد میں تاریخ ۲۳
لغایتہ ۲۵ جنوری ۱۹۳۵ء منعقد ہوئی۔ یہ نمائش بہت مقبول عام ہوگئی
ہے اور جب سے اس کی ابتدا کی گئی ہے اس میں مسلسل قابل ذکر ترقی ہوتی
جارہی ہے۔ اس کی وجہ سے ریاست ہذا میں باغبانی اور مرغبانی کا شوق بہت
بڑھ گیا۔ اس نمائش کے اخراجات کی پابجائی انڈسٹریل فنڈ ٹرسٹ سے ہوئی
ہے۔ ماہ مارچ میں مرکز ترقیات دیہی سے متعلق ہفتہ ترقیات دیہی بمقام تیجرو
منایا گیا۔ مظاہرات مزرعہ سررشتہ کے مزرعہ جات پر معمولات میں داخل
ہوگئے ہیں۔ ان کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ کاشتکاروں اور دیگر اشخاص کو
ان مزرعہ جات پر مروجہ جدید اصولوں نیز سررشتہ ہٰذا کے مختلف شعبہ جات
کے تحت تحقیقاتی اور آزمائشی جاری کاموں کو دیکھنے اور سمجھنے کا موقعہ ملے
قرب وجوار کے مواضعات سے منتخب کاشتکاروں کو اضلاع متعلقہ کے

عہدہ داران مالگزاری کے ذریعہ مدعو کیا جاتا ہے۔ سفر کے لئے سواری اور مزرعہ پر ان کے طعام کا انتظام بلا معاوضہ کیا جاتا ہے تاکہ وہ اطمینان سے ٹھیریں اور ہر چیز کو تفصیلی طور پر دیکھیں۔ ان لوگوں کو زراعت کے جدید اصول دن بھر سمجھائے جاتے ہیں جن میں زمین کی نگہداشت۔ جدید آلات کا استعمال۔ کھاد دینے فصل اور تخم پیدا کرنے کے طریقے شامل ہوتے ہیں اور ان سے متعلق عملی مظاہرات بھی کئے جاتے ہیں۔ سالحال ایسے مظاہرات سررشتہ ہذا کے مزرعہ جات واقع حمایت ساگر۔ سنگاریڈی۔ رودرور اور رائچور نیز مزرعہ امدادی واقع ناندیڑ پر کئے گئے۔ ان کے علاوہ عام مجمعوں مثلاً میلے اعراس اور جاتراؤں کے موقعہ پر چھوٹی چھوٹی نمائشوں اور مظاہرات کا انتظام کیا جاتا ہے جن میں تقریریں بھی کی جاتی ہیں۔ ایسی چھوٹی نمائشوں کی تعداد سالحال (۱۶۹) تھی اور تقریروں کی (۲۴۱) فہرست درج ضمیمہ (۳) ہے۔

## (۶) مطبوعات

ملکی زبان میں لکھے ہوئے پرچہ جات زرعی جو سابق میں طبع کرائے گئے تھے کثیر تعداد میں مفت تقسیم کئے گئے جن میں اعلیٰ اقسام فصول۔ عمدہ اصول کاشت۔ کھاد۔ آلات۔ کاشت فواکہات۔ مرغبانی اور کیڑوں سے پیدا ہونیوالے اہم امراض کا ذکر تھا۔ سالحال آٹھ جدید پرچہ جات طبع اور تقسیم کرائے گئے جو بھوٹے۔ کیلے۔ انگور۔ امرود۔ پپائی۔ انجیر۔ سنترے اور آم کی کاشت سے متعلق تھے۔ اس قسم کی تحریریں بہت پسند کی جا رہی ہیں اور ان کی مانگ بڑھتی جا رہی ہے۔ سالحال حیدرآباد فارمنگ اسوسی ایشن کے رسالہ

حیدرآباد فارمر کے لئے سررشتہ ہذا کے عہدہ داروں نے حسب ذیل مضامین لکھے۔
(۱) مرکز ترقیات دیہی ٹینجر و پر ایک یادداشت۔ از نظام الدین حیدر ناظم زراعت۔
(۲) حیدرآباد میں چاول۔ از نظام الدین حیدر ناظم زراعت و عبدالمجید مہتمم مشنری۔
(۳) ترقیات دیہی چکل ٹھانہ میں۔ از وی۔ آر۔ دہار وار کر نائب ناظم زراعت۔
(۴) نیشکر یہ منٹواڑہ میں۔ از وی۔ آر۔ دہار وار کر (نائب ناظم زراعت) و محمد یوسف مہتمم صدر مزرعہ آزمائشی پربھنی۔
(۵) کارہائے ترقی کپاس ریاست حیدرآباد میں۔ از کے۔ ساہنے کاٹن ریسرچ باٹنسٹ۔
(۶) نمونہ جات برائے امتحان کیمیاوی۔ از پی۔ جی۔ کرشنا۔ اگریکلچرل کیمسٹ۔
(۷) کاشت فواکہات کے نکات۔ از رسول سلطان۔ ہارٹیکلچرسٹ۔
(۸) دیسی ترکاریاں۔ از رسول سلطان۔ ہارٹیکلچرسٹ۔
(۹) انگور کی منفعت بخش کاشت ضلع بیڑ میں۔ از رسول سلطان (ہارٹیکلچرسٹ) و محب اللہ مددگار فواکہات۔
(۱۰) اندور والا کھاد کی تیاری کا طریقہ۔ از عبدالحق مددگار مہتمم مزرعہ افزائش نسل مویشی۔

(۱۱) مضرت رساں حشرات۔ از ونیکٹ کرشنن۔ مددگار ہوام وحشرات۔

(۱۲) نمونہ جات حشرات برائے امتحان۔ از ونیکٹ کرشنن مددگار ہوام وحشرات۔

(۱۳) انگور کے بعض کیڑے اور امراض۔ از ونیکٹ کرشنن مددگار ہوام وحشرات۔

## (ل) امداد رعایا

### (۱) ترقیات دیہی

ملک کی زراعت کی ترقی کے علاوہ عام دیہی زندگی کے تقریباً ہر شعبہ میں اصلاح وترقی کی سخت ضرورت ہے۔ اگر صحیح اصول پر کام انجام دیا جائے تو ترقی کی بڑی گنجائش بھی ہے۔

آجکل تقریباً سارے ہندوستان میں اس معاملہ پر توجہ روز بروز زیادہ صرف کی جارہی ہے۔ سرکاری انڈسٹریل فنڈ ٹرسٹ کی جانب سے جو مرکز ترقیات دیہی شیجیرو میں تین سال قبل قایم کیا گیا تھا اس کی نگرانی سررشتہ زراعت کے سپرد ہے۔ اس قلیل عرصہ مدت ہی میں مرکز مذکور جتنا کام انجام دے سکا ہے اس کے عمدہ نتائج ظہور پذیر ہونے لگے ہیں۔ اب تو یہ مرکز ممالک محروسہ کے ترقیات دیہی کے کارکنوں کے لئے تربیت گاہ ہوگیا ہے۔ سال حال دو جماعتوں کا انتظام کیا گیا۔ ایک حیدرآباد کی انجمن اتحادی کے مبلغین کے لئے تھی جس میں (۵۰) مبلغین کو ترقیات دیہی کے جملہ شعبہ جات میں تعلیم دی گئی۔

دوسری جماعت کا انتظام مدارس تحتانیہ کے اساتذہ کے لئے کیا گیا تھا جس میں (۳۰) اساتذہ کو تعلیم دی گئی۔ان اشخاص میں سے بعض نے اپنے حدود ارضی میں حصول تعلیم کے بعد ترقیات دیہی کا کام شروع بھی کر دیا ہے۔خود مرکز ٹینیچر وہ مقام ہے جہاں مرغیاں۔بکرے اور مچھلیاں پالنے ترکاریوں۔میووں۔پھولوں اور فصول فواکہات کی کاشت کے سائنٹفک اصولوں کا مظاہرہ کیا جاتا ہے۔جنگلات کے ایک شعبہ کا بھی اضافہ کیا گیا ہے جہاں جھاؤ کا بھی ایک مزرعہ ایندھن پیدا کرنے کی غرض سے قائم کیا گیا ہے۔ان جملہ شعبہ جات کا مقصد وجود عملی مظاہرہ ہے ایک عجائب خانہ بھی رکھا گیا ہے جس میں ایسی چیزیں جمع کی گئی ہیں جن کا تعلق ترقیات دیہی سے ہے۔چھوٹی چھوٹی گھریلو صنعتوں مثلاً لاکھ کے کام کی تعلیم دیہی نوجوانوں کو دیجاتی ہے۔دیہی زندگی کا معیار بلند کرنے کا اصل کام اس مرکز ٹینیچر و کے اردگرد (۱۵) مواضعات میں انجام دیا جاتا ہے۔سالحال ان مواضعات کے منجملہ چار تفصیلی کام کے لئے منتخب کیئے گئے جہاں کامل توجہ اب صرف کی جارہی ہے۔تبلیغی کام تقریروں۔نمائشوں۔عملی مظاہروں اور ڈراموں کے ذریعہ انجام دیا جاتا ہے۔ترقیات دیہی کی انجمنیں مرکز مذکور کی رہنمائی میں کام انجام دیتی رہیں۔ٹینیچر و کی انجمن موضع کو بعض بہت ٹھوس ترقیاں دینے میں کامیاب ہوئی ہے عمدہ قسم کے پرند پالنے کی تشویق کی غرض سے پرندوں کے خالص اقسام کے انڈے کثیر تعداد میں بٹائی (نصفا نصف) کے اصول پر دیہاتیوں میں تقسیم کیئے گئے۔دیہات کے مرغیاں حیدرآباد کی نمائش باغبانی و مرغان میں پہ ندبالالتزام بھیجے لگے ہیں اور بھاری انعامات بھی حاصل

کرتے رہے ہیں۔ خالص نسلوں کے مرغ بعض دیہات میں نسل کشی کی غرض سے
دیسی مرغوں کے معاوضہ میں دیے گئے ہیں تاکہ موجودہ دوغلی نسل کے پرندوں
کی آیندہ نسلیں بہتر بنائی جا سکیں۔ مشاہدہ شاہد ہے کہ تدریجی ترقی ہو رہی
ہے۔ مرغیاں پالنے اور انکو رکھنے کے عمدہ اصولوں کی ترویج خوب ترقی پر ہے۔
دیہات کے موجودہ مرغی خانوں کی ایک قابل لحاظ تعداد بہتر بنادی گئی ہے
اور بعض مرغبانوں نے مرکز کے مشورہ کے مطابق اپنے ذاتی مرغی خانے ارزاں
چیزیں استعمال کر کے بنوائے ہیں۔ ترکاریوں۔ پھولوں اور پھلوں کے تخم۔ پودے
اور قلمیں کثیر تعداد میں مفت تقسیم کی گئیں۔ بہت سے دیہاتی اپنے گھروں میں
اب ان چیزوں کی کاشت پابندی سے کر رہے ہیں۔ ترقی یافتہ اقسام فصول۔ عمدہ
کھاد اور جدید آلات کی ترویج کے لئے عملی مظاہرات کیے گئے۔ گوبری کھاد کے
تحفظ اور کھاد کی تیاری کے مناسب طریقے سمجھائے اور عملاً بتلائے گئے۔ نیشکر
مونگ پھلی اور دھان کے ترقی یافتہ اقسام مقبول ہوتے جا رہے ہیں اور
کئی مواضعات میں کھاد کے موزوں گڑھے ہو گئے ہیں۔ تعلیم کا حال یہ ہے کہ بالغ
لوگوں کے مدارس شبینہ اطمینان بخش طریقہ پر کام انجام دیتے رہے اور (۲۵)
بالغوں کو نوشت و خواند کے قابل بنایا۔ دار المطالعہ اور گشتی کتب خانہ مقبول ہو گئے
ہیں۔ اصول حفظان صحت کے سلسلہ میں سکونتی امکنہ میں سادہ اصلاحات رائج
کیے جا رہے ہیں۔ مواضعات کی اراضی اور موریوں کو پاک و صاف حالت میں
رکھنے کا مشورہ دیا جاتا ہے اور باولیوں کی حفاظت کی ترغیب دلائی جاتی ہے۔ ان
کاموں کو بہت مقبولیت حاصل ہوتی جا رہی ہے اور خود دیہاتیوں کو ان امور سے
دلچسپی پیدا ہو چلی ہے۔ نمائش و دواخانہ جات اطفال قائم رکھے گئے۔ امراض وبائی
مثلاً طاعون وغیرہ سے لئے ٹیکے لگوانے پر لوگوں کو رضامند کرنے میں مرکز کی پرزور

تبلیغ بہت کامیاب رہی مویشیوں کی مناسب نگہداشت و نسل کشی کے متعلق تبلیغی کام جاری رکھا گیا اور بہت سے خراب بیلوں کو آختہ کرنیکے جدید آلہ کے ذریعہ آختہ کردیا گیا سالگذشتہ کے مروجہ ترقی یافتہ گرگھوں اور ٹیس ڈرابی کو بافندے مستقل طور پر استعمال کرنے لگے ہیں سال حال کی مزید کارگزاریاں حسب ذیل چیزوں پر مشتمل رہیں زچگی و بہبودی اطفال کے انتظامات کھیل اور کرتب اور بائے اسکاوٹ کی تحریک دایاوں کی تعلیم کے لئے ایک جماعت کا افتتاح عمل میں آیا اور (۲۰) دایاؤں کو ایک مستند لیڈی ڈاکٹر کے ذریعہ تعلیم دلوائی گئی ان کے منجملہ دو دایاؤں کو جو سب سے بہتر ثابت ہوئیں اپنے ذاتی استعمال کے لئے دایہ کا سامان انعام کے طور پر دیا گیا ان پر نگرانی رکھی گئی ہے تاکہ وہ اس سامان اور اس تعلیم کو بجا طور پر استعمال میں لائیں جوان کو دی گئی ہے ہندوستانی دیہی زندگی فی زماننا بے کیف اور بہت بیکار و زمرہ ہوکر رہ گئی ہے اس جمود میں زندگی کی لہر دوڑانے کے لئے سادہ اور کم خرچ کھیلوں کا شوق دلایا جارہا ہے اور جیتنے والوں کو انعامات دئے جارہے ہیں نئی پود پر اس کا اچھا اثر مترتب ہونیکی توقع ہے۔ مرکز کے مددگاران میں سے ایک کو حال ہی میں تحریک اسکاوٹ کی تعلیم دلوائی گئی ہے۔ چند ہونہار نوجوانوں کو تعلیم دلاکر اسکاوٹ ماسٹر بننے کا اہل کرنیکے بعد اس تحریک کی ابتدا دیہات میں کرنے کا ارادہ ہے۔

واضح ہوگیا ہوگا کہ مرکز کے مساعی مختلف النوع ہیں جن کا مقصد یہ ہے کہ ایک ہی وقت میں اور ایک ہی ذریعہ سے دیہی زندگی کے جتنے شعبوں کی اصلاح ممکن ہو کی جائے۔ اور یہ اس وجہ سے ممکن ہوگیا کہ اس مرکز کے لئے سرکار نے ایک مجلس شوری مقرر فرمادی ہے جو سررشتہ جات زراعت

صنعت و حرفت۔ علاج حیوانات۔ اتحادی۔ طبابت اور تعلیمات کے افسران سررشتہ پر مشتمل ہے۔ مسٹر ٹی۔ اسٹیفنس جن کے خدمات ینگ منس کرسچین اسوسی ایشن سے مستعار حاصل کئے گئے تھے ریاست ہذا کی ملازمت سے بتاریخ ۲ر آبان ۱۳۴۳ف علیحدہ ہوئے۔ اس وقت سے مسٹر اظہر الدین عہدہ دار سررشتہ زراعت اس مرکز کے بحیثیت منتظم نگران کار ہیں۔ یہ امر قابل اطمینان ہے کہ صاحب موصوف بہت اچھی طرح کام کرنے لگے ہیں۔ اس کام میں اصل چیز وہ خفیف مادی ترقیات نہیں ہیں جو کئے جا رہے ہیں بلکہ وہ ارتقاء ہے جو رعایا کی ذہنیت میں رفتہ رفتہ پیدا ہوتا جا رہا ہے کیونکہ ساری ترقی کا دارومدار اسی پر ہے۔ اس توقع کی تکمیل کے آثار پیدا ہو چلے ہیں کہ ان مواضعات کے آجکل کے بچے آگے چلکر ستودہ صفات اور اولوالعزم رعایا بنینگے۔

## (۲) سربراہی آب

باؤلیاں کھودنے کے لئے موزوں زمین کے انتخاب میں سررشتہ ہذا رعایا کی مدد کرتا ہے یہ مدد اس طرح دی جاتی ہے کہ ایک خاص کل (جسے واٹر فائنڈنگ مشین" کہتے ہیں) لگا کر معلوم کر لیا جاتا ہے کہ اس مقام پر زمین کے نیچے پانی کی کافی مقدار موجود ہے یا نہیں۔ اس مشین کا عمل اسی وقت ٹھیک ہوتا ہے جب مطلع صاف ہو اس لئے اس سے پورے سال کام نہیں لیا جا سکتا۔ مشورہ کے لئے (۶۰) وصول شدہ درخواستوں کے منجملہ (۴۱) پر کارروائی کی جا سکی بقیہ (۱۹) جو دیر سے وصول ہوئی تھیں موسمی ہواؤں کے آغاز کی وجہ سے ملتوی رہیں۔ ان (۴۱) درخواستوں کے منجملہ (۳۷) کی زمینات پر امید افزا علامات پائے گئے بقیہ چار درخواستوں کے زمینات امید افزا ثابت نہ ہوئے اس لئے درخواستیں رد کر دی گئیں

منتخبہ زمینات تعدادی (۳۷) کے منجملہ ستائیس پر جدید باولیان
کھدوائی جانے والی تھیں۔ ان میں سے پانچ پر باولیان زیر تعمیر ہیں
اور تین پر سوراخ اندازی کی جاچکی ہے۔ بقیہ (۱۹) پر مالکان زمین
نے ابھی تک ابتدا نہیں کی ہے۔ دس زمینات ایسے تھے جہاں باولیان
موجود تھیں اور امتحان کا مقصد یہ معلوم کرنا تھا کہ ان میں پانی کی مقدار
کا اضافہ ممکن ہے یا نہیں۔ ان میں سے (۷) کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ
کامیاب ثابت ہوئیں۔ دوسری (۳) باولیوں کے مالکان کی جانب سے
کوئی اطلاع وصول نہیں ہوئی۔ ان (۱۸) درخواستگزاروں کے لئے
موزوں مقام کے انتخاب کے سلسلہ میں جن زمینوں کا امتحان کیا
گیا ان کی مجموعی تعداد (۲۲۵) بمقابلہ (۱۸۰) بابتہ سال گذشتہ رہی
رعایا کو اپنے استعمال کے لئے زمین کے نیچے کا پانی حاصل کرنے میں
سررشتہ ہذا اس طرح مدد دیتا ہے کہ بورنگ مشین سے سوراخ
اندازی کرتا ہے۔ اس شعبہ کا ساز و سامان دس مشینوں پر مشتمل ہے۔
جن میں سے ایک عملاً ناکارہ ہوگئی ہے اور اس لئے سال کے زیادہ تر
حصہ میں بیکار رکھی رہی دیگر مشینوں میں سے بھی بعض بہت فرسودہ ہوگئی
ہیں جن سے بمشکل کام لیا جارہا ہے اور مرمت پر بھی کافی رقم صرف کرنی
پڑتی ہے بہرحال سال زیر رپورٹ میں اضلاع اطراف بلدہ اورنگ آباد
پربھنی۔ ناندیڑ۔ میدک۔ بیدر اور ورنگل میں سوراخ اندازی کی گئی۔
سوراخ اندازی کی تعداد (۵۴) رہی اور اس کا مجموعی عمق (۲۶۹۶)
فٹ (۱۰) انچ رہا۔
سررشتہ ہذا رعایا کو یوں بھی مدد دیتا ہے کہ جدید پمپیوں کی تنصیب اور

موجودہ کی مرمت کر دیتا ہے اس قسم کی مدد سال حال (۳۵) درخواستگزاروں کو دی گئی۔

جب سے حکومت نے انجن سے چلنے والے پمپوں کے لئے قرضہ جات تقاوی عطا فرمانا شروع فرما دیا ہے اس وقت سے یہ پمپ بہت مقبول ہو گئے ہیں شعبہ مشنری انجن اور پمپ کے انتخاب اور اس کی ترتیب میں کاشتکاروں کی مدد کرتا ہے اور ان کے لئے تخمینہ مصارف تیار کر دیتا ہے سربراہی اور تنصیب کارخانہ جات متعلقہ کر دیتے ہیں۔

## (۳) ناگ پھنی کا استیصال

ریاست ہذا میں ناگ پھنی کی جھاڑیاں وباکی طرح پھیلی ہوئی تھیں۔ یہ جھاڑیاں سانپوں کو جائے پناہ دینے اور قدیم عمارات کو نقصان پہنچانے کے علاوہ اچھی قابل کاشت اراضی کو تباہ کر رہی تھیں۔ اسکو اکھاڑنے کے لئے کثیر رقوم صرف کئے جاتے تھے لیکن اس کا استیصال کبھی نہ ہوتا تھا کیونکہ یہ ایک بہت سخت جان پودا ہے۔ کوچنیل نامی کیڑوں کو چھوڑنے کے ذریعہ ناگ پھنی کے استیصال کا طریقہ بہت کامیاب ثابت ہوا اور بہت مقبول ہو گیا ہے۔ اضلاع متعلقہ پر قائم شدہ ذخائر سے یہ کیڑے جملہ اضلاع میں پھیل گئے ہیں اور ناگ پھنی کو نیست و نابود کر رہے ہیں توقع ہے کہ سال دو سال میں پوری ریاست ناگ پھنی سے پاک ہو جائے گی یہ ایک بڑا کام ہوا کیونکہ قابل کاشت رقبہ اور قیمتی عمارات کے تحفظ سے قطع نظر بھی رعایا کے ہزاروں روپیے بچ گئے جو اس جھاڑی کی بیخ کنی میں صرف ہوتے تھے۔

## (۴) قلبہ رانی

چار لائنز ٹراکٹرس جن سے ضلع رائچور میں کاشتکاروں کی زمین بہ قلبہ رانی اجارہ پر کی جاتی تھی مسٹر آر۔ ایس پارکھ ساکن سیلو ضلع پربھنی کے ہاتھ فروخت کردئے گئے تاکہ اس مفید کام کو جس کو وہ اپنے ذاتی ایک ٹراکٹر سے انجام دے رہے تھے وسعت دینے میں ان کی حوصلہ افزائی کی جاسکے۔ سررشتہ کا ایک عہدہ دار زمین کے متعلق تبلیغی کام انجام دیتا ہے اور قلبہ رانی کے بعد اس کا معائنہ کرتا ہے قلبہ رانی کا معاوضہ نقد ادا کرنیکی جن کاشتکاروں میں استطاعت نہیں ہوتی ان کو قرضہ جات تقاوی عطا کئے جاتے ہیں۔ قلبہ رانی کی شرح اجرت فی ایکڑ ۱۰؍ روپیہ تھی۔ سال زیر رپورٹ میں (۱۳۱۵) ایکڑ رقبہ پر قلبہ رانی کی گئی جو (۶۱) کاشتکاروں کی ملک تھا کاشتکاروں نے اس مدد کی قدر کی اور قلبہ رانی کی مانگ میں اضافہ ہورہا ہے۔

## (۵) پشتہ بندی

سمت کرناٹک کے بیشتر حصوں کی زمین نہایت ناہموار اور نالوں سے بھری ہوئی ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بارش کا کافی حصہ زمین میں جذب ہونے کے بجائے نالوں کے ذریعہ بہہ جاتا ہے یہ رقبہ ایسا ہے جہاں بارش کا کوئی اعتبار نہیں پانی کے اس طرح ضائع جانے کا مسئلہ بہت اہمیت رکھتا ہے زمین کی ترکیب کچھ ایسی واقع ہوئی ہے کہ خفیف سا ترشح بھی کھیتوں کی زمین کی زرخیز سطح کو بہا کر نالوں میں پہنچا دیتا ہے۔ اس لئے فصل پیدا کرنے کی قوت کے اعتبار سے زمین کمزور تر ہوتی جارہی ہے اس مصیبت سے نجات حاصل کرنے کا ذریعہ پشتہ بندی ہے سررشتہ ہذا کا بنڈنگ افسر کاشتکار کی مملوکہ زمین کی پیمائش کرتا ہے اور اس کے لئے تفصیلی نقشہ اور تخمینہ مصارف تیار کرکے اصل تعمیری کام کی انجام دہی کے متعلق

مشورہ دیتا ہے گو کاشتکار اس کام کی اہمیت سے واقف ہو چکے ہیں اور سررشتہ کی مشورتی مدد کی قدر بھی کرتے ہیں لیکن اس سے استفادہ کرنے میں سستی کا اظہار کرتے ہیں کیونکہ روپیہ لگانے کی استطاعت نہیں رکھتے خصوصاً اس اقتصادی پستی کے زمانہ میں۔

## (۶) سربراہی اشیائے زرعی

ہندوستانی کاشتکاروں کو قدامت پسندی کے باعث جدید اشیائے کے حصول و استعمال کا ذوق ہی نہیں ہے اس پر مستزاد یہ ہے کہ آج کل غیر معمولی مالی مشکلات سے دوچار ہو رہے ہیں عام معاشی پستی نے ان کی قوت خرید پر کاری ضرب لگائی ہے۔ اس لئے اپنے پر مزید مالی ذمہ داریاں لیتے ہوئے گھبراتے ہیں جدید اشیاء کی ترویج میں یہ ایک بڑی رکاوٹ ہے۔ تاہم سررشتہ ہذا نے تدریجی ترقی جاری رکھی کاشتکاروں کو قرضہ جات تقاوی دینے کے لئے سرکار نے ایک معقول رقم منظور کر رکھی ہے تاکہ زراعت کو ترقی دینے میں ان کی مدد کیجا سکے۔ سالحال سربراہی زیادہ تر تقاوی پر کی گئی جس مدد کو کاشتکاروں نے بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھا سال زیر رپورٹ میں جن اشیاء کی سربراہی کی گئی ان کا بیان درج ذیل ہے :۔

### (الف) تخم

گورانی رقبہ محفوظہ میں گورانی کپاس کے تخم کی تقسیم کے لئے ایک خاص عملہ مامور ہے جو نائب ناظم صاحب زراعت سمت گوداوری کے تحت کام کرتا ہے۔ سالحال (۲۹۵۳۴) ایکڑ کے لئے گورانی تخم تقسیم کیا گیا ضلع رائچور میں تقسیم تخم کپاس کے اخراجات انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی برداشت کرتی ہے اس کی نگرانی نائب ناظم صاحب زراعت سمت کرناٹک کے سپرد ہے۔

اس اسکیم کے تحت اقسام کپاس جیاونت۔ اپلینڈ اور بنگاری کا تخم (۲۲۵۷۳) ایکر رقبہ کے لئے تقسیم کیا گیا۔ سررشتہ ہذا سے تقسیم کئے ہوئے مختلف اقسام تخم کی فہرست درج ضمیمہ (۵) ہے جس سے واضح ہوگا کہ سررشتہ ہذا سے سال زیر رپورٹ میں ترقی یافتہ اقسام فصول کے تخم کی سربراہی (۲۳۴۴۸۰) ایکر رقبہ کے لئے ہوئی یہہ وہ مقدار تخم ہے جس کی سربراہی خاص سررشتہ ہذا سے عمل میں آئی ہے۔ اس میں وہ تخم شامل نہیں ہے جو ایک کاشتکار سے دوسرے کاشتکار تک پہنچکر بلا توسط سررشتہ خود بخود پھیلتا جا رہا ہے۔ جن پودوں کی سربراہی کی گئی ہے ان کی فہرست ضمیمہ (۶) ہیں، ترکاریوں کے تخم اور پودوں کی ضمیمہ (۷) ہیں اور درختاں روش و آرایش کی ضمیمہ (۸) میں درج ہے۔

## (ب) کھاد

سررشتہ ہذا نے (۵۵۲) ایکر رقبہ کے لئے امونیم سلفیٹ۔ امونافاس۔ نسی فاس۔ سوپر فاسفیٹ۔ سلفیٹ آف پوٹاش۔ ارنڈی کی کہلی اور مونگ پھلی کی کھادوں کی سربراہی کی تفصیلی فہرست درج ضمیمہ (۹) ہے۔ اس میں وہ مقدار کھاد شامل نہیں ہے جو کاشتکاروں نے مقامی بازاروں یا سربراہی کھاد کی کمپنیوں کی ایجنسیوں سے جو مختلف اضلاع میں کھل گئی ہیں براہ راست خرید لی۔

## (ج) آلات

بعض زرعی آلات بنانے والوں نے مختلف اضلاع میں ایجنسیاں کھول دی ہیں اور چند دیہی آہنگروں نے بعض جدید آلات کی نقل مقامی طور پر تیار کرنی شروع کر دی ہے یہ چیز دلالت کرتی ہے اس امر پر کہ

سررشتہ ہذا کے مساعی بارور ہو رہے ہیں۔ صرف سررشتہ ہذا سے جن مختلف اقسام کے آلات کی سربراہی عمل میں آئی ان کی تعداد (۱۵۲۹) تھی جس میں (۴۸) زاید پرزے بھی شامل ہیں تفصیلی فہرست درج ضمیمہ (۱۰) ہے۔

## (۵) زرعی سروے

**کپاس کا سروے۔** ممالک محروسہ کی فصل کپاس کا سروے جس کے اخراجات انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی برداشت کرتی ہے جاری ہے۔ اس سروے کا مقصد یہ ہے کہ کاشتکاروں کی فصل کپاس (جو مختلف اقسام کا ایک مجموعہ ہے) کے نباتی اجزائے ترکیبی معلوم کئے جائیں۔ نہایت مفید معلومات جمع کئے جارہے ہیں اور جمع شدہ مختلف اقسام کا تفصیلی مطالعہ کہیت میں کیا جارہا ہے۔ توقع ہے کہ آئندہ ترقی کے لئے اس سے کچھ قیمتی مواد مل جائے گا۔ بالحال اضلاع اورنگ آباد۔ پربھنی۔ ناندیڑ۔ ورنگل۔ نلگنڈہ۔ محبوب نگر۔ گلبرگہ۔ اور رائچور میں کام انجام دیا گیا۔

## (۶) تعلیم اور ٹریننگ

**آئیل انجن کی جماعت** انجن سے چلنے والے پمپ کا استعمال چونکہ عام ہوتا جارہا ہے اسلئے ریاست ہذا میں واقف کار انجن ڈرائیوروں کی مانگ بہت زیادہ ہو گئی ہے۔ اس جماعت کا مقصد یہہ ہے کہ ایسے کاشتکاروں یا ان کے لڑکوں کو جن کے پاس انجن کے پمپ یا تو موجود ہیں یا آئندہ خریدنے کی امید ہے ان کے چلانیکے طریقہ سے واقف کردیا جائے شعبہ مشنری کے زیر نگرانی یہہ جماعت جاری رکھی گئی

سال حال طلباء کی تعداد چوبیس تھی جس کے منجملہ (۲۲) کامیاب ہوئے۔
اس جماعت کو آغاز ہوئے ۶ سال کا عرصہ ہوتا ہے جس عرض مدت میں
اس نے (۱۱۲) اشخاص کو واقف کار انجن اور پمپ ڈرائیور بنایا۔

**مالیوں کی جماعت**

باغبانی کا ذوق تیزی سے بڑھنے کی وجہ سے ریاست ہذا میں واقف کار مالیوں کی بڑی
مانگ ہوگئی ہے۔ یہ جماعت ہارٹیکلچرسٹ صاحب کے زیر نگرانی جاری کی
گئی۔ یہ ایک دو سالہ نصاب ہے۔ میووں۔ ترکاریوں اور پھولوں کی کاشت کے
جملہ طریقوں کی عملی تعلیم دی جاتی ہے۔ انہیں جماعت میں فی الوقت (۱۰) طلباء
ہیں جن کے منجملہ (۷) سال اول میں اور (۳) سال دوم میں ہیں۔
سالحال کسی طالب علم نے اپنے نصاب کی تکمیل نہیں کی۔ اس جماعت
کو وجود میں آئے چار سال ہوتے ہیں جس عرض مدت میں اس نے مختلف
مالکان باغات کو (۱۴) واقف کار مالی بہم پہنچائے۔

**کاشتکاروں کی جماعت**

کاشتکاروں کے لڑکوں کو ترقی یافتہ اصول زراعت کی عملی تعلیم دینے کی
غرض سے مزرعہ جات حمایت ساگر، پربھنی اور رودرور میں اس جماعت
کی ابتدا کرنے کی تجویز ہے سکونتی امکنہ کی تعمیر مکمل ہو رہی ہے۔ اس جماعت کا
آغاز ابتدائے سال آئندہ میں کیا جائے گا۔

**زرعی کالجوں میں تعلیم**

اس تعلیم کے لئے سال حال جدید وظائف نہیں دئے گئے کیونکہ سررشتہ ہذا میں
کافی تعداد میں جائدادیں انتظام طلب ہونیکی توقع نہ تھی جو طلباء کو تکمیل
تعلیم پر واپسی کے بعد دی جاسکتیں۔ سنین ماضیہ میں جن طلباء کو وظائف

دئے گئے تھے ان کے منجملہ ایک طالب علم بعد تکمیل نصاب سال حال واپس آیا۔ پونہ اور ناگپور کے زرعی کالجوں میں اس وقت سات طلبا زیر تعلیم ہیں۔

**زرعی مدارس میں تعلیم** گورکھپور کے مدرسہ زرعی میں جو چار طلبا زیر تعلیم تھے بعد تکمیل نصاب سال حال واپس آئے۔ اس تعلیم کے لئے اب کوئی وظیفہ نہیں دیا جا رہا ہے۔

## (ب) انجمن ہائے زرعی

**حیدرآباد فارمنگ اسوسی ایشن۔** یہ انجمن باعتبار مقبولیت و افادہ ترقی کرتی ہی جا رہی ہے۔ اس انجمن نے اپنے سہ ماہی رسالہ موسومہ "حیدرآباد فارمر" کی اشاعت تین زبانوں یعنی انگریزی۔ اردو اور تلنگی میں بپابندی جاری رکھی۔ اس کی تقسیم شدنی کاپیوں میں بھی اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ امدادی مزرعہ جات مظاہرہ (جن کی ابتدا اسی انجمن کی تحریک پر کی گئی تھی) کے کاموں سے متعلق بحث تحت عنوان "مظاہرہ و تبلیغ" کی جا چکی ہے۔ اس انجمن کے لئے سررشتہ سے (۲۵۰) روپیہ سالانہ کا امدادی عطیہ جاری رکھا گیا۔

**حیدرآباد پولٹری اسوسی ایشن** اس انجمن کی تنظیم جدید عمل میں آ رہی ہے۔ یہ مسئلہ انجمن مذکور کے ارباب حل و عقد کے زیر غور ہے۔

**انجمنہائے اتحادی فروخت کپاس** بمقام کیل ضلع رائچور جو انجمن اس قصد سے

قایم کی گئی تھی کہ کاشتکاروں کی کپاس کے مناسب مدارج قرار دیکر اوسکو ان کی جانب سے فروخت کر کے ان کو کپاس کی اتنی قیمت حاصل کرنے میں مدد دے جس کی کہ وہ مستحق ہے اپنا کام کرتی رہی گو اس کا کاروبار بہت کم رہا کیونکہ ضلع مذکور میں کپاس کی فصل بہت کم ہوئی۔ سال گذشتہ جو انجمنیں بمقام جالنہ (ضلع اورنگ آباد) اور سیلو (ضلع پربھنی) قائم کی گئیں تھیں اچھی طرح کام کرتی رہیں اور کچھہ نفع بھی کمایا۔ سالحال بمقام اورنگ آباد و ناندیڑ بھی جدید انجمنوں کی تنظیم عمل میں آئی جنہوں نے بھی کچھہ نفع کمایا۔ اواخر سال میں بمقام مومن آباد ضلع بیڑ ایک اور انجمن کی ابتدا کی گئی جس کی تنظیم عمل میں آرہی ہے۔

## انجمن اتحادی فروخت آلات

پربھنی کی یہ انجمن خوب کام کرتی رہی۔ سال حال اس کو بھی کچھہ نفع ملا۔

# (۸) وضع قانون

## قانون کاشت و حمل و نقل پنبہ

اس قانون کا مقصد یہ ہے کہ رقبہ محفوظ میں ادنیٰ قسم کی کپاس کی درآمد اور کاشت ممنوع قرار دے کر خود اس رقبہ میں کاشت کی ہوئی کپاس کا معیار برقرار رکھا اور بلند کیا جائے۔ ریاست ہذا میں ایسے دو رقبہ جات محفوظ ہیں (۱) گورانی کا رقبہ محفوظ جو شمال میں واقع ہے اور (۲) کمٹیا کا رقبہ محفوظ جو جنوب میں واقع ہے۔ رقبہ گورانی کا خاص بازار ناندیڑ ہے۔ اس بازار میں روئی کی جتنی ہنڈیاں آتی ہیں سررشتہ ہذا کا عملہ ان کی تنقیح احاطہ بازار میں روزانہ کرنیکے بعد پروانے

جاری کرتا ہے جس کی وجہ سے گورانی کپاس چھوٹے ریشہ والی بادری قسم سے ممیز ہوجاتی ہے۔ کارخانہ جات میں بھی یہ دونوں قسمیں علیحدہ علیحدہ رکھی اوٹی اور دبائی جاتی ہیں اور گٹھوں پر نشانات بھی جدا گانہ لگائے جاتے ہیں۔ بازاریں بھی ان دونوں اقسام کے لئے نرخ مختلف مقرر کردئے گئے ہیں اس کی وجہ سے خالص کپاس کی کاشت کرنے والوں کو نفع زیادہ ملتا ہے۔ اس سال فی کھنڈی (۸۰۰ سیر) کپاس پر اوسط منافع بقدر بیس روپیہ ایک آنہ رہا۔ بازاریں جملہ وصول شدہ گٹھوں کے منجملہ صرف (۱۰) فیصدی کے قریب بادری کے تھے۔ اس سے ظاہر ہے کہ اس قانون اور ان انتظامات سے کسقدر مدد گورانی کپاس کو خالص بنانے میں ملی ہے۔ اس قانون کی وجہ سے کل ممالک محروسہ میں روئی میں پانی ملانے کی بے ضابطگی کا یقیناً خاتمہ ہوگیا۔

## (۹) امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کی (اسکیمیں)

ریاست ہذا میں امپیریل کونسل آف اگریکلچرل ریسرچ کی حسب ذیل اسکیمیں نافذ ہیں۔

(۱) تحقیقات مصارف کاشت کپاس۔ ضلع ناندیڑ میں کام انجام دیا جارہا ہے۔

(۲) ڈرائی فارمنگ ریسرچ۔ صدر مزرعہ آزمائشی رائچور پر کام کیا جارہا ہے۔

(۳) فصل ارنڈی کی ترقی۔ صدر مزرعہ آزمائشی حمایت ساگر پر کام جاری ہے۔

## (۱۰) انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی کی اسکیمیں

ریاست ہذا میں انڈین سنٹرل کاٹن کمیٹی کی حسب ذیل اسکیمیں نافذ ہیں۔

(۱) کاٹن ریسرچ (بوٹانیکل) اسکیم۔ بمقام پربھنی۔

(۲) کاٹن کراپ سروے اسکیم۔ بمقام پربھنی۔

(۳) کاٹن بول وارم انوسٹیگیشن اسکیم۔ بمقام پربھنی۔

(۴) کاٹن سیڈ ڈسٹری بیوشن اینڈ اکسٹنشن۔ بمقام ضلع رائچور۔

(۵) انکوائری انٹو ویج کنزمشن آف کاٹن۔ یہ اسکیم چھ ماہ کے واسطے منظور ہوئی تھی اور اس کی تکمیل دوران سال میں ہوگئی۔

## (۱۱) مالیہ

سررشتہ ہذا کی رقم منظورہ موازنہ بابتہ سال سنہ ۱۳۴۴ف حسب ذیل تھی۔

| مد موازنہ | رقم |
|---|---|
| (۱) نظامت | (۱۵۱۷۰۹) |
| (۲) تحقیق و تجربہ | (۱۰۱۱۳۴) |
| (۳) مزرعہ جات زرعی | (۳۲۰۶۱۷) |
| (۴) کارہائے اضلاع و تقسیم تخم | (۲۴۴۷۴۰) |
| (۵) شعبہ جات میکانیکل و بورنگ | (۴۱۹۰۵) |
| (۶) مارکٹنگ آفس | (۹۳۳۸) |
| (۷) وظایف حسن خدمت | (۴۲۹۷۳) |
| (۸) محفوظ | (۵۵۸۴) |
| جملہ | (۹۱۸۰۰۰) |

تقاوی پر عمدہ تخم۔ کھاد۔ مشنری اور آلات تقسیم کرنے کی غرض سے (۴۷۵۰۰) روپیہ منظور کئے گئے۔

نائب نظار صاحبان اور عہدہ دار صاحبان اسمات کو ہدایت دیدی گئی ہے کہ اپنے دفاتر تحت کے حسابات اور نقدی کی وقتاً فوقتاً تنقیح کیا کریں اور اگر کوئی بے ضابطگی پائی جائے تو اس کی نسبت رپورٹ پیش کیا کریں۔ آڈیٹر صاحب سررشتہ ہذا بھی وقتاً فوقتاً تنقیح کرتے رہتے ہیں اور حسابات باضابطہ طریقہ پر رکھنے میں دفاتر کی مدد کرتے ہیں۔ یہ انتظام بھی کیا گیا ہے کہ جملہ مزرعہ جات کی سالانہ تنقیح دفتر صدر محاسبی سے ہوا کرے اور دفتر مذکور نے یہ کام شروع بھی کر دیا ہے۔

## (۱۲) اعتراف و تشکر

سررشتہ ہذا کے مساعی اور اس کی کارگزاری کے افادہ میں وسعت کے ساتھ ساتھ اس کے سرکاری اور غیر سرکاری متحد العمل احباب کی تعداد میں بھی دل خوش کن اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ اگر میں ہر صاحب کا اسم گرامی فرداً فرداً درج کروں تو فہرست بہت طویل ہو جائے گی لیکن میں ان جملہ اصحاب کا بیحد ممنون ہوں جنہوں نے سررشتہ ہذا کے علوئے مقاصد میں اس کی اعانت فرمائی ہے۔

رائے صاحب کالیداس ساہنی۔ کاٹن ریسرچ باٹنسٹ ڈاکٹر پی۔ جی۔ کرشنا۔ زرعی کیمسٹ مسٹر اے۔ بی۔ ایچ۔ خورشید اکنامک باٹنسٹ اور خان صاحب میاں احمد علی صوفی مسٹر ڈی آر دہار وا کر مسٹر بی۔ ریس۔ کرپا و اور مسٹر مہندرا بہادر نائب نظار زراعت کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں جن سے سررشتہ کے انتظامات میں امداد ملی۔ میرے دیگر مددگاران سررشتہ کی بھی کارگذاری اچھی رہی فقط

تبرحد تخط۔ نظام الدین حیدر۔ منصرم ناظم سررشتہ زراعت سرکار عالی۔

